بادشاہ کے رہنے کا شہر
دارالسلطنت ۔ گورنمنٹ کا صدر
مقام۔ بادشاہ کے رہنے کی جگہ +
دارالشفا ۔ ہسپتال جہاں بیماروں
کا علاج ہوتا ہے۔ دواخانہ +
دارالصفا ۔ خانہ کعبہ +
دارالضرب ۔ جس جگہ روپیہ یا
پیسہ یا اشرفی پر سکہ لگاتے
ہیں۔ ہندی ٹکسال +
دارالفنا ۔ دنیا ۔ زمین +
دارالعدالت ۔ کچہری +
دارالعبادت ۔ وہ مقام جہاں پر
خدا کی عبادت کی جائے +
دارالقضا ۔ کچہری جج کی +
دارالقرار ۔ بہشت ۔ جنت
دارالملک ۔ حکومت کا صدر
مقام جیسے لندن جہاں پر
بادشاہ رہتا ہے +
دارچینی ف دال چینی ۔ دارچینی
دارالنعیم ۔ ناز و نعمت کا گھر
یا بہشت +
دارع ۔ زرہ پہنے ہوئے ۔ زرہ پوش

داروغہ ف افسر سپاہیوں کا
دارو ف دوا +
دار وگیر ف داد حکومت۔ ریاست
اور لڑائی جھگڑا +
دارستن ف دینا +
دارمدار ف قرار و قرار +
دارین ۔ دنیا اور دین دونوں
جہان دنیا اور قیامت +
داس ف۔ درانتی گھاس کاٹنے
کا آلہ لوہے کا ہے +
داستان ف کہانی قصہ +
داشتن ف رکھنا +
داعی ۔ بلانیوالا۔ طلبگار ہونا
داعیہ ۔ بلانیوالی عورت +
داغ ف دھبہ +
دافع ۔ کودنے والا۔ اچھلنے والا
دال ۔ دلالت کرنے والا +
راہ دکھلانے والا +
دالان ف بڑا کمرہ گھر کا +
دام ف پھندا اور جانور صحرائی
جو گھاس کھاتے ہیں جیسے ہرن
دائم ۔ ہمیشہ ہمیشہ +

دامگاہ دیو ف دنیا +
داماد ف بیٹی کا خاوند۔ جوائی +
دامان ف دامن +
دامع ۔ اشک ریز۔ آنسو ڈالنے والا
دامغ ۔ سر توڑنے والا +
دامن ف آنچل۔ انگرکھے کی
لٹکتی ہوئی آنچل +
دامن شبستان آخر شب۔ پچھلی رات
دانا ۔ دانائی ۔ عقلمند ۔ دانشمند
دانائی ف عقل و دانش +
دانستہ ف جان کر ۔ جان بوجھ کر
جانا ہوا +
دانستن ف جاننا +
دانش ف عقل۔ دانائی +
دانق ۔ معرب دانگ کا ہے
چھ رتی وزن +
دانگ ف چھ رتی کا وزن +
داؤد نام ہے سلیمان علیہ السلام
کے باپ کا جنکی کتاب زبور ہے
داور ف یہ اصل میں دادور تھا
دال ثانی واسطے تخفیف کے
داد ف انصاف والا۔ حاکم +

دگرگون ف اور طرح اور ہی طرح
دوگانہ ف دو رکعت نماز ✚
دلاسا ف دل لہی۔ تسلی ✚
دلال ر رہنموں اور وہ شخص
جو سودا کرا دے ✚
دلالت ء راہ دکھلانا ✚
دلالہ ء راہ دکھلانیوالی عورت
اور کٹنی اور نکاح کرا دینے والی
دل ف من۔ دل ✚
دلائل ءجمع دلال کا یا جمع دلالہ کا
دلاوری ف بہادری ✚
دلجمع ف خاطر جمع ✚
دلاور ف بہادر ✚
دلاویز ف دلپسند جو دلکو بھاتے
دلائل رجمع دلیل کی ✚
دلبازی ف بے سوچے شتابی کرنا
بیخوف خطرہ میں پڑنا ✚
دلپذیر ف دلپسند ✚
دلبر ف معشوق ✚
دلبری ف معشوق پن ✚
دلبستہ ف دل لگا ہوا ✚
دلبستگی ف دل لگنا۔ علاقہ ✚
دلبند ف دلکا ٹکڑا۔ فرزند ✚

دلپسند ف وہ شے جو دلکو پسند ہو
دلتنگ ف بخیل۔ کنجوس ✚
دلدار ف معشوق۔ پیاری پیارا
دُلدل ف نام اس مادہ خچر کا جو
سفید سیاہی مائل تھی اور حاکم
اسکندریہ نے پیغمبر خدا کو دی تھی
اور انہوں نے حضرت علی کو بخشدی
دلدوز ف دل میں گھس جانیوالا
دلخستہ ف رنجیدہ۔ دل جلا ہوا ✚
دلربا ف معشوق۔ محبوب ✚
دلقین ء ایک قسم کی مچھلی ہوتی
ہے ✚
دلق رگوڈری پشمینہ کا لباس
جو فقیر لوگ پہنتے ہیں ✚
دلک ہدن کا ملنا رگڑنا ✚
دلو ء ڈول۔ بوکا ✚
دلیرانہ ف دلیر کی مانند ✚
دلیر ف لچا۔ چالاک ✚
دلیل رراہ دکھلانیوالا۔ وجہ ثبوت
دمادم پے درپے۔ دمبدم
ہر ہر پل ✚
دمار ء مغز ہلاک جس چیز کی
آدمیوں کی حاجت ہو اپنی

زندگی میں دھواں سانس دم
دماغ ف مغز کا گودا تکبر غرور ✚
دمان ف وقت اور زمانہ اور غل
کرتا ہوا خوشی یا غصہ میں تند و تیز
دمامہ ف نقارہ۔ دھونسا اور نفری
دمامیل رجمع ہے دُمبل کی ✚
پھوڑے پھنسیاں ✚
دمبدم ف ہر دم۔ ہر ساعت
ہر لحظہ۔ لمحہ ✚
دمباز ف فریبی۔ دغاباز ✚
دمدمہ ف مکر و فریب۔ نقارہ
ڈھول۔ شہرت۔ چاردیواری
جو قلعہ کے گرد ہوتی ہے۔ اور
لڑائی میں مورچا بناتے ہیں ✚
دمع رآنسو۔ آنکھوں سے پانی ڈھلنا
دُنبل ف پھوڑا ✚
دمنہ نام ایک گیدڑ کا ہے
جس کا ذکر انوار سہیلی اور کلیلہ
دمنہ میں مذکور ہے ✚
دموع ء جمع ہے دمع کی
آنکھوں کے آنسو ✚
دم ء خون۔ لہو۔
دُم ف پونچھ جانور ✚

دنوی ؏ خونی ۔ خون کا منسوب
بخون +
دہیدن ف اُگن ۔ طلوع کرنا چمکنا
دنانیر ؏ جمع ہے دینار کی +
دنبال ف پیچھا اور دم جانور کی
دنبالہ ف پیچھا +
دنبل ف پھوڑا +
دنبہ ف مینڈھا +
دندان ف دانت +
دندانہ ف دندانہ
دنگ ف حیران ۔ احمق
دنگل ف کشتی کرنے کی جگہ
دوانج کا مقام +
دنی ؏ ناکس ۔ نالائق +
دنیا ؏ جہان یہ جہان +
دنیوی ؏ دنیا کا +
دو ف یعنی (ے) دو (۲) .
دواف وارو +
دواب ؏ چوپائے مثل گھوڑے
گدھے ۔ اونٹ وغیرہ کے +
دوال ؏ قسم چمڑے کا +
دوات وہ برتن جس میں سیاہی
لکھنے کی ڈالکر رکھا کرتے ہیں +

دوادو ف ہر طرف دوڑنا
دوار ؏ بہت پھرنے والا ۔ دور
کرنے والا +
دوازدہ ف بارہ یعنی (۱۲)
دوازدہم ف بارھواں حصہ (۱۲)
دواعی ؏ جمع داعی کی خواہش سے
بلانے والے +
دوام ؏ ہمیشگی +
دوان ف دوڑتا ہوا ۔ دوڑتا ہوا
دوانیدن ف دوڑانا +
دواوین ؏ جمع دیوان کی
کتابیں دفتر +
دوائر ؏ جمع ہے دائرہ کی +
دوبارہ ف دو دفعہ +
دوبالا ف دوگنا +
دوپیازہ ف دوگوشت جس میں
پیاز ڈالکر کھاتے ہیں +
دوتاہ ف دوگنا +
دوتاہ کپڑا +
دوچار ف ملاقات ۔ بمقابل
دوچند ف دوگنا مضاعف
دوجہان ف دنیا اور دین
دوخہ ؏ درخت +

دوخت ف سلائی سینا +
دوختن ف سینا +
دود ف دھواں ۔ غم ۔ رنج
سانس +
دود ؏ کیڑا مکوڑا
دودالحریر ؏ ریشم کا کیڑا
کرم ریشم +
دودکش ف چمنی جس موری
میں دھواں نکلے +
دودمان ف خاندان کے
کنبہ ۔ قبیلہ +
دودلہ ف جو شخص بمذہب جو
دوچنا ۔ دھکڑ پکڑ ہیں ہو +
دودہ ف کاجل +
دور ؏ گردش ہونا ۔ گول ہونا
ایک شئے کا اس کے نفس پر بڑنا
دورباش ف نام ایک نیزہ
دوشاخہ کا ہے جس کو دیکھکر
لوگ ہٹ جاتے ہیں اور بادشاہ
کی سواری کے آگے اسکو لیکر
چلتے ہیں +
دوران ؏ گردش ۔ دوران ۔
بھراؤ +

دُور اندیش ف جو شخص دور
کی بات سوچتا ہو +
دُوربین ف آلہ ہے جس سے
دور کی چیز نزدیک دکھلائی دیتی
ہے +
دورہ ع دورہ گردش۔ پھراؤ۔
دوزخ ف جہنم۔ نرگ +
دوست ف یاری۔ پیالہ۔ محب
دوستی ف یاری۔ پیالہ +
دوستکام ف وہ شخص جسکا
مطلب حسب مراد دوستوں کے ہو
دوسہ ف دو تین
دوش ف مونڈھا اور رات
گذری ہوئی +
دوشہ ف وہ برتن جس میں دودھ
دُہتے ہیں +
دوشاف وہ چوپایہ جسکا دودھ
دوہتے ہیں مثلاً گائے بھینس وغیرہ
دوشاب ف رس انگور کا یا
چھہاڑے کا رس جس پر دو
راتیں گذر جائیں یہی وجہ ہے +
دوشاخہ ف اُس لکڑی کو کہتے
ہیں جسمیں دو شاخیں ہوں اسکو مجرموں

اور گنہگاروں کی گردن پر رکھا کرتے ہیں
دوشیدہ ف دہنے والا دودھ کا
دوشیدن ف دہنا +
دوشنبہ پیر کا دن +
دوشیزگی ف کنوارپن جیسے بند ہونا
دوغ ف چھاچھ مسکہ نکلا ہوا
دودھ +
دوک ف تکلا کاتنے کا +
دوکدان ف چرخہ +
دوگان ف دوگنا +
دوگانہ ع دو رکعت نماز +
دول جمع دولت کی +
دولاب ع چرخ۔ رہٹ
دولت ف زر +
دولت سلطنت۔ حکومت
گردش زمانے کی۔ نوبت غنیمت غلبہ
دولتمند ف صاحب حکم و پیدا (؟)
دُوم ف دوسرا +
دومغز ف بادام +
دون ع سوائے اور غیر۔ تھوڑا
کمینہ۔ حقیر +
دوشیزہ ف جوانبدی۔ کنواری
دونان کمین لوگ +

دوئیم ف دو حصے برابر ایک کے
دوئی ع ہوا کے چلنے کی آواز
دویدن ف دوڑنا +
دویست ف دو سو ۲۰۰ (؟)
دہ ف یعنی دس ۱۰ عدد +
دہ ف دیہہ گاؤں +
دہات ف جمع ہے دہ کی یعنی
گاؤں +
دہاقین ع جمع ہے دہقان کی
یعنی گنوار لوگ +
دہان ف منہ +
دہانہ ف موہانا دریا وغیرہ کا +
دہانیدن ف دلوا دینا +
دہائی ف دسواں مرتبہ عدد کا
دہر ع زمانہ +
دہریہ ع وہ شخص جو زمانہ کو
خدا تصور کرتا ہے +
دہش ف انعام۔ بخشش
دہشت ف خوف۔ حیرت
پریشانی +
دہقان گنوار +
دہقانیت گنوارپن +
دہل ع ڈھول +

دہلیز ف سر اگھر کا شروع مکان
دہم ف دسواں حصہ (دہا)
دہمت ر سپاہی +
دہن ف نیل
دہن ف منہ
دہیز ر وہ اسباب نقد جو لڑکی کو
بروقت شادی کے باپ اُس
کا دیتا ہے +
دی ر پچھلا دن گذرا ہوا +
دیار جمع ہے دار کی گھر و مجاز
ملک اور شہر +
دیان ف بدلا دینے والا نام ہے
خدا کا +
دیانت ر دینداری اور راستی
دیباچہ ر چہرہ شروع - آغاز
کتاب کا +
دیت ر خونبہا - عوض خون کے
روپیہ +
دیجور ر اندھیری رات اور اندھیری
تاریک +
دیدار ر منہ چہرہ - بینائی - دیکھنا
دیدن جمع ہے دود کی - کیڑے
دوبیہ بان ف سوراخ جس میں

نشانہ کو دیکھیں +
دیدن ف دیکھنا +
دیر ف بتخانہ - مندر +
دیروز ف کل کا روز گذشتہ +
دیرینہ ف پرانا
دیشب ف کل کی شب جو گذر گئی ہو
دیک ر مرغ - خروس +
دیگ ف ہنڈیا - دیگچی +
دیگچہ ف ہنڈیا یا چھوٹی ہنڈیا +
دیگدان ف چولہا +
دیگر ف اور - دوسرا +
دیلمک ف کرم مشہور ہے +
دین ع مذہب پنتھ
دین ر قرض - دام - اُدھار کا
روپیہ +
دینار ر نام ایک سکہ کا ڈھائی
روپیہ کا +
دینار سرخ ف سکہ سونے کا +
دیو ف بھوت جن +
دیوار ف دیوال - بھیت +
دیوان ر کچہری - دارالعدالت
کتاب غزلیات +
دیوانگی ف پاگل دیوانہ پن

دیوانہ ف پاگل +
دیوانی ف وہ کچہری جس میں نالش
قرض و داد و ستد کی کیجائے +
دیوث ر بے عزتی بے شرم اور
بھڑوا جسکی جورو کسب کرے +
دیودار ر ایک پہاڑی درخت ہے
جسکا مستول جہاز کا بنایا جاتا ہے
دیون جمع ہے دین کی قرض
دیبوہ ف ریشم کا کیڑا کرم ریشم +
دیہ ف گاؤں +
دیہیم ر تاج بادشاہی +

ذا ر وہ مرد اسم اشارہ ہے - مفرد
مذکر قریب کے واسطے +
ذابح ر ذبح کرنیوالا حلال کرنیوالا
ذات ر صاحب - مالک -
حقیقت ہر شے کی +
ذاکر ر ذکر کرنیوالا یاد کرنیوالا
ذاہل ر بھولنے والا - بے خبر +
ذائب ر اگلنے والا - پگھلنے والا
ذائق ر چکھنے والا +
ذائقہ ر چکھنے کی قوت جو زبان

ذب ۔ دھکا دینا +
ذبح ۔ گلا کاٹنا جانور کا بطور شرعی
طور پر +
ذبول ۔ لاغری ۔ پژمردگی
ذبیح ۔ وہ جانور جو ذبح کیا جاوے
ذخائر ۔ جمع ذخیرہ کی ۔ خزانے
گودام +
ذرات ۔ جمع ہے ذرہ کی +
ذرع ۔ ہاتھ کے حساب سے کپڑا وغیرہ کرنا +
ذروہ ۔ کنگرہ ۔ کنگورہ +
ذریت ۔ اولاد ۔ نسل +
ذریعہ ۔ وسیلہ ۔ واسطہ +
ذقن ۔ ٹھوڑی +
ذکا ۔ ذہانت اور نام سورج کا ہے
ذکر ۔ آلہ تناسل ۔ مرد ۔
ذکور ۔ جمع ہو ذکر کی بہت سے مرد +
ذکی ۔ ذہین ۔ تیز فہم +
ذلالت ۔ ذلیل ہونا +
ذلق ۔ تیز زبانی اور بے آرام ہونا
ذلیل ۔ خوار ۔ بے عزت +
ذم ۔ ہجو کرنا ۔ برائی کرنا ۔ ہجو
ذمام ۔ باج +
ذمائم ۔ جمع ذمیمہ کی ۔ برائی

شرارت ۔ بدی ۔ بد چیز +
ذمہ ۔ ضمانت ۔ عہد ۔ پیمان +
ذمی ۔ اہل کتاب جو مسلمانوں کے
ملک میں پناہ لیکر جزیہ گذار
ذمیم ۔ بد اور خراب ۔ [illegible]
ذنب ۔ دم ۔ پونچھ +
ذنب ۔ گناہ +
ذنوب ۔ جمع ہے ذنب کی +
ذوات ۔ جمع ہے ذات کی +
ذوبان ۔ گلنا ۔ پگھلنا +
ذوالجلال ۔ صاحب عزت وار
شوکت اور دبدبہ والا +
ذوالحجہ ۔ بارھواں مہینہ قمری
مسلمانوں کا +
ذوفنون ۔ وہ شخص جو کئی فن
جانتا ہو جس کو کئی طرح کے علم آتے
ہوں +
ذوالفقار ۔ نام اُس تلوار کا جو
حضرت علیؓ کی تھی +
ذوالنون مصری ۔ ایک فقیر
کامل کا نام ہے +
ذوالقربےٰ ۔ رشتہ دار لوگ +
ذوالقعدہ ۔ گیارھواں مہینہ قمری

مسلمانوں کا +
ذوق ۔ چکھنا ۔ قوت چکھنے کی
مزہ چکھنے کا +
ذہاب ۔ جانا ۔ گزرنا +
ذہب ۔ سونا ۔ زر +
ذہن ۔ فہمیدگی ۔ زیرکی
ذہن ۔ یاد رکھنے والی چیز +
ذہول ۔ بھول جانا +
ذہین ۔ ذہن وہ شخص جسکا
ذہن تیز ہو +
ذی الحجہ ۔ بارھواں مہینہ
قمری مسلمانوں کا +
ذیب ۔ بھیڑیا ۔ گرگ +
ذیل ۔ دامن +
ذیول ۔ جمع ہے ذیل کی +

رائے ۔ یہ حرف علامت مفعول
کی ہے اور کبھی واسطے کے
معنی میں آتا ہے ۔ مفصل حال
قواعد میں دیکھنا چاہیے +
رابح ۔ فائدہ اٹھانے والا
سود مند ۔ فائدہ +

رابطہ ۔ رابطہ کرنیوالا ۔ ملانیوالا
رابع ۔ چوتھا ۔ رابع
رابعہ ۔ چوتھی عورت اور نام ایک
منسوب پارسا عورت کا ہے بسبب
اس کے کہ وہ چوتھی بیٹی اپنے باپ
کی تھی اسلئے یہ نام اس کا ہو گیا
تھا +
راتب ف ہر روز کا معمول
خوراک روزانہ +
راجح ۔ افزوں ۔ غالب ۔ فائق
بہتر +
راجع ۔ رجوع کرنے والا +
واپس کرنیوالا +
راجی ۔ امیدوار +
راح ۔ شراب ۔ شاد ہونا خوشی
راحت ۔ آرام ۔ آسائش اور
ہاتھ کی ہتھیلی +
راحل ۔ کوچ کرنے والا +
راحلہ ۔ سواری کا جانور ۔ ستور
بارکش +
راحم ۔ مہربانی کرنے والا +
راد ۔ شاد ہونے والا ۔ رکنے والا
رادف ۔ ایک سوار کے پیچھے جو

دوسرا سوار ہو اسکو کہتے ہیں +
راز ف بھید ۔ پوشیدہ بات +
رازدان ف بھید کا جاننے والا
رازق ۔ رزق دینے والا +
رازیانج ۔ سب بادیان سونف
راس ۔ سر ۔ بلندی کسی چیز کی +
راس الجدی وہ نقطہ جس پر
سورج کے پہنچنے سے جاڑا
شروع ہو جاوے +
راس السرطان ۔ وہ نقطہ جس پر
سورج پہنچتا ہے تو گرمی شروع
ہو جاتی ہے +
راس المال ۔ سرمایہ تجارت کا
مول جس پر بیع کیا جائے +
راست ف درست ۔ داہنا ہاتھ
وغیرہ ۔ بیچ نام مقام موسیقی
کا بارہ مقام ہے
راستباز ف سچا +
راستاد ف تنخواہ +
راستی ف درستی ۔ صدق صفائی
راسخ ۔ استوار ۔ مضبوط +
راسو ف نیولا منسوب جانور ہے
سانپ کا دشمن ہے +

راشد ۔ ہدایت یافتہ +
راضی ۔ راضی ۔ خوش ۔ شاد +
راعی ۔ نگہبان ۔ والی ۔ حاکم
راغب ۔ رغبت کرنیوالا +
رافت ۔ مہربانی +
رافضی ۔ منسوب بہ رافضہ +
رافضہ ۔ اس گروہ کو کہتے ہیں
جو اپنے سردار کو چھوڑ دے +
رافع ۔ بلند کرنیوالا +
راقب ۔ منتظر ۔ انتظار کرنیوالا
راقی ۔ منتر باز ۔ جادوگر +
راقص ۔ ناچنے والا اور نام
ایک ستارے کا ہے جو اژدہے
فلک کے مابین ہے +
راکب ۔ سوار +
راکع ۔ جھکنے والا خدا کے سامنے
گھٹنوں پر ہاتھ رکھکر جھکنے والا
رام ف تابعدار ۔ فرمانبردار +
رامح ۔ نیزہ دار ۔ نیزہ مارنیوالا +
رامش ۔ نغمہ ۔ سرود ۔ راگ +
رامی ۔ تیر انداز +
ران ف جانگھ ۔ ران +
راندن ف ہانکنا ۔ چلانا +

کی طرف عورت مطلقہ کے +
رجل ع مرد +
رجے ع چکی ۔ آسیاں +
رحلت ع کوچ ۔ کوچ کرنا
رحم ع مہربانی کرنا +
رحم ع بچہ دان +
رحمان ع مہربانی کرنیوالا +
رحمت ع مہربانی ۔ دیا
رحیل ع کوچ +
رحیم ع مہربانی کرنیوالا +
رخ ف منہ ۔ رو ۔ چہرہ
رخام ع سنگ سفید اور نرم جو سنگ مرمر
سے اول قسم ہوتا ہے انگریزی
میں اسکو البنا کہتے ہیں +
رخنہ ف سوراخ دیوار کا سوراخ
رخت ف اسباب ۔ سامان +
رخسار ف گال ۔ گلہ +
رخشان ف چمکتا ہوا ۔ روشن
رخشیدن ف چمکنا +
رخصت ف چھٹی +
رد ع نہ ماننا +
ردا ع چادر ۔ چدر +
رداءت ع زبون ہونا ۔ فاسد ہونا

ردی ہونا +
ردی ع بگڑا ہوا ۔ ناقص ۔ زبون +
ردیف وہ شخص جو ایک گھوڑے
پر کسی سوار کے پیچھے سوار ہو اور
وہ لفظ جو مکرر مصرعات کے آخر میں لگے
رذیل ع فرومایہ ۔ کمینہ +
رذیلہ ع زنانہ یعنی فرومایہ پن کمینگی
رز ف انگور ۔ انگور کا درخت +
رزاق ع رزق دینے والا اللہ تعالی
رزانت ع آہستگی ۔ بھاری پن
استواری +
رزایا ع مصیبتیں ۔ جمع ہے رزیہ کی
رزق ع خوراک ۔ کھانا ۔ روزی
رزم ف جنگ ۔ لڑائی ۔ بالن ..
ایندھن +
رزمگاہ ف لڑائی کا میدان
جنگ کی جگہ +
رزین ع محکم ۔ استوار ۔ آرام کیا
ہوا ۔ سنگین ۔ گراں ۔ قیمتی +
رزیدن ف رنگنا +
رس ف پہنچ ۔ پہنچنے والا
رسا ف پہنچنے والا
رسالہ ع چھوٹی کتاب ۔ نامہ +

رسالہ وہ سواروں کا +
رساندن ف پہنچانا +
رسائی ف پہنچ
رسائل ع جمع رسالہ کی +
رسان ف پہنچنے والا
رستخیز ف قیامت +
رستگار ف خلاصی پانے والا +
رستن ف اگنا +
رستن ف چھوٹنا +
رستنی ف گھاس پات وغیرہ
رست ف اُگا ۔ درخت کا اُگنا +
رسد ف سروار ۔ مغرور کرنا +
متوجہ ہونا ۔ غصہ +
رسغ ع پہنچا ہاتھ کا +
رسل ع جمع ہے رسول کی +
رسم ع رہنے والی چیز دستور کی بات
رسم الخط لکھنے کی ریت +
رسمی ع رہنے والی چیز دستور کی بات
رسمیات جمع ہے رسمی کی
رسن ع رسی +
رسوا ف ذلیل ۔ خوار +
رسوائی ف ذلت ۔ خواری +
رسوخ ع مضبوطی ۔ محکمی +

رسول ع جو نبی کتاب لیکر خدا
کی طرف سے آئے ہوں
رسوم ر جمع ہے رسم کی +
رسیدگی ف بلوغت جوان ہونا
رسیدن ف پہنچنا +
پہنچ
رشادت ع ہدایت +
رشتن ف کاتنا +
رشتہ ف دھاگہ ناطہ +
رشد ع ہدایت +
رشک ف حسد ریس
رشوت ع گھوس بیند کسی مقدمہ
میں نقد یا جنس لینا +
رشید ع ہدایت کیا ہوا
ہدایت یافتہ +
رصاص ع قلعی رانگ زیر +
رصد ع چبوترہ مقام تاروں
کے دیکھنے کا چبوترہ بارگاہ +
رضا ع خوشنودی . خوشی
خوش ہونا +
رضاعت ع بچوں کو دودھ پلانا
شیر خوار بچوں کو دودھ پلانا +
رضیع ع ہم شیر یعنی وہ بچے جنہوں
نے ایک ماں کا دودھ پیا ہو اپس میں
ایک دوسرے کے رضیع کہلاتے ہیں .
رضیہ ع راضی کیگئی . راضی شدہ
رطب ع تر اور خرما تازہ
رطوبت ع تری . نمی +
رعاف ع نکسیر . وہ خون جو ناک
سے جاری ہوتا ہے +
رعایا ع جمع رعیت کی پرجا +
رعایت ع نگہبانی کسی چیز کی کرنا
لحاظ کرنا . طرف داری کرنا
طرفداری +
رعب ع خوف . ڈر +
رعد ع کڑک بجلی کی +
رعشہ ع کپکپی . وہ بیماری جس سے
پاؤں ہاتھ بے ارادہ لرزے +
رعنا ع رنگ برنگ . زیبا خود آرا
رعونت ع غرور . نادانی . سرکشی
اور خود رائی +
رعیت ع پرجا . دنیا کے لوگ جو
ماتحت کسی حاکم کے ہوں +
رغبت ع خواہش . توجہ دلی +
رفادہ ع پٹی زخم کی فصد کے بعد
جو پٹی باندھتے ہیں +
رغیف ع روٹی +
رفاقت ع ہمراہی . رفیق ہونا
رفاہ ف آرام فراخی . بہتر
آسایش +
رفت ف گیا . رفتار +
رفتار ف چال +
رفتن ف جانا . چلنا +
رُفتن ف جھاڑنا جھاڑو دینا
رفرف ع باز و پھڑ پھڑانا جانور
اڑنے کے واسطے . طاق جامہ
ایک جگہ کا نام اسرافیل فرشتہ کا
رفض ع چھوڑنا . ترک کرنا
رفع ع بلند کرنا . اٹھانا . حرکت
پیش کی دینی کلمہ کو . قصہ جانا
پیش لے جانا +
رفعت ع بالائی +
رفقا ع جمع رفیق کی ہے ساتھی
راہ . ہم سفر دوست +
رفو ع درست کرنا . کپڑا پھٹا ہو
جوڑ کر درست کرنا سوئی سے
رفیع ع بلند +
رفق ع نرمی . ملاطفت +
رفیق ع ساتھی ہم سفر دوست

رق ع بندگی۔ غلامی +
رقاب جمع ہے رقبہ کی گردن
رقابت رقیب ہونا۔ نگہبانی
کرنا +
رقاص ، ناچنے والا +
رقاع ع جمع ہے رقعہ کی پیوند
چیتھڑے +
رقائم ع جمع ہے رقیمہ کی +
رقبا ، جمع ہے رقیب کی
رقبہ ، گردن +
رقت ، باریکی۔ پتلاپن
رقص ، ناچ +
رقصیدن ، ناچنا +
رقعہ ، پیوند چیتھڑا ، خط
چٹھی +
رقم ، لکھنا۔ ہندسہ روپیہ کا +
رقوم ، جمع ہے رقم کی
رقیب ، نگہبانی۔ پاسبان وہ شخص
جو ایک معشوق پر عاشق ہوں
ایک دوسرے کا رقیب کہلاتا ہے
رقیق ، پتلا۔ باریک
رقیمہ ، لکھت۔ خط
رکاب ، حلقہ لوہے کا جو کاٹھے

ہیں گھوڑے پر چڑھتے ہیں پیالہ فراز
ہشت پہلو اور مجازاً پیالہ دراز
رکاب دار ف باورچی
رکابی ف برتن دراز منسوب ہے رکاب
سے تھالی چھوٹا طباق +
رکاکت ، سستی ضعیفی باریکی
بے عزتی +
رکبہ ، زانو۔ گھٹنا +
رکن ، ستون۔ کھمبہ۔ تھم +
رکوب ، سوار ہونا +
رکیدن ف غصہ میں چپکے چپکے
بڑبڑانا +
رکیک ، سست۔ ضعیف
رکین ، محکم۔ استوار۔ مرد۔ آہستہ
آسودہ +
رگ ف ناڑی۔ نس +
رم ف بھاگنا +
رمہ ف ریوڑ بکریوں کا +
رماح ، جمع ہے رمح کی نیزہ
رماد ، راکھ۔ خاک +
رمال ، جمع رمل کی جنگل کی ریت
رمان ع انار میوہ مشہور ہے +
رمانیدن ف بھگانا +

رمائم ، جمع رمیمہ کی بوسیدہ۔ کہنہ
رمح ، نیزہ۔ بھالا +
رمد ع بیماری آنکھ کی ہے +
سرخ ہو جانا سفیدی چشم کا
رمزہ ، اشارہ۔ پوشیدگی +
رمضان ، جلانیوالا نام نویں
مہینے قمری کا جسمیں مسلمان روزہ رکھتے
رمق ع بقیہ جان۔ تھوڑی سی جان
رمل ، ریت نام ایک بحر کا ہے
۱۹ بحر عروض ہے +
رمنہ ف چراگاہ جہاں ہرن چرتے
پھرتے ہیں +
رموز ، جمع ہے رمز کی +
رمیدن ف بھاگنا۔ وحشت
کرکے بھاگ جانا +
رمیم ، بوسیدہ۔ کہنہ +
رنج ف تکلیف۔ دکھ دینا +
رنجانیدن ف دکھ دینا
رنجیدہ کرنا۔ خفا کرنا +
رنجش ف دکھ۔ رنج +
رنجور ف بیمار اصل اسکی رنج ور ہے
رنجہ ف تکلیف۔ دکھ رنج +
رنجید ف آزردہ ہونا +

رندت منکر ہونا جو شخص عقل کے
سبب منکر ہو نا جہل سے آزاد شروع
سے بے قید آدمی ۔ بیباک ۔ اوبا +
رندش ف وہ پتلے لکڑی یا
تانبے وغیرہ دہات کے جو جب
چھیلنے کے گرتے ہیں +
رندہ ف اوزار ہے جس سے بڑھئی
تختہ وغیرہ لکڑی صاف کرتے ہیں
رنگ ف اس لفظ کے ۳۲ معنی
ہیں برہان قاطع میں مفصل لکھے
ہیں اور عام معنے سب جانتے ہیں
رنگریز رنگنے والا کپڑوں کا
رنگین ف رنگ کیا ہوا +
رو ر منہ رخ ۔ چہرہ ۔ وجہ ۔ سبب
روابط ر جمع رابطہ کی ۔ باندھنے
والی چیزیں ۔ اسباب +
رواج ر عام دستور +
رواحل ر جمع راحلہ کی سواریاں +
روافض ر جمع رافضی کی ہے +
رواق ر چھت مکان کا +
رواں ف جاری بہتا ہوا
رواداشتن ف جاری رکھنا
رواں ف جان

روایت ر کسی بات کی نقل کرنا
کسی کی بات کہنا +
روائح ر جمع رائحہ کی خوشبوئیں
روبان ف جھاڑ دینے والا ۔
جھاڑتا ہے
روباہ ف لومڑی مشہور جانور ہے
روبازی ف فریب ۔ مکر ۔
روبرو ف سامنے +
روبکار ف سامنا ۔ وہ کاغذ جس
میں فیصلہ لکھا جائے روبرو حاکم کے
روپوش ف چھپا ہوا جو شخص چھپ جائے
روبکاری ف روبکار
روبہ لومڑی
روبیدن ف جھاڑ دینا ۔ جھاڑ دینا
روح ر جان ۔ بولنا +
روحانی ر روح کا +
روح الامین ر نام جبرائیل فرشتہ کا
روح القدس ر وہ روح جو حضرت
عیسیٰ پر نازل ہوئی تھی
روح اللہ ر حضرت عیسےٰ +
روح حیوانی ر حیوانات کی روح
روح نباتاتی ر نباتات کی روح
رود ف ندی ۔ نہر ۔ نالا +

روداد ف کیفیت ۔ حال +
رودادن ف واقع ہونا ۔ ہو جانا
ایک بات کا ظاہر ہونا +
رودبار ف نہریں جہاں پر بہت
جاری ہوں +
رودہ ف انت ۔ انتڑیاں +
روز ف دن +
روزمرہ ف ہمیشہ ۔ ہر روز +
روزنامہ ف وہ کتاب جس میں
ہر روز کا حال لکھا جائے +
روزہ ر بھوکا پیاسا تمام دن
رہنا اور واہیات نہ کرنا ۔ نرجیل
برت رکھنا +
روزی ف روزی +
روزینہ ف ہر روز کا خرچ جو
روز بروز ملتا ہے +
رؤس ر جمع راس کی ۔ بہت
سے سر یا سردار +
رؤسا ر جمع ہے رئیس کی +
روستا ر روستائی ف دہقان
گنوار +
روسیاہ ف کالا منہ ۔ وہ شخص
جو گنہگار ہو +

روش ف طور طریقہ۔ ڈھنگ
پٹڑی +
روشن ف چمکتا ہوا +
روشنی ف چمکنا چمک
روضہ ر باغ۔ باغیچہ +
روغن ف تیل +
روگردانیدن ف نہ ماننا
منہ پھیر +
رومال ف وہ کپڑا جس سے
منہ پونچھتے ہیں +
رونق ر چمک۔ زیبائش +
روئیدن ف اُگنا۔ درخت کا اُگنا
روئیں ف دھات کا کانسی
کا۔ پیتل کی شئے +
روے ف منہ۔ چہرہ
رویا ر خواب۔ سپنا +
رویت ر دیکھنا نظر آنا +
رویداد ف حال حقیقت
راہ ف راہ۔ رستہ +
رہا ف چھوٹا ہوا۔ آزاد
رہانیدن ف چھڑانا۔ رہائی دلانا
رہائی ف چھٹکارا +
رہبان جمع ہے راہب کی +

زاہد نصاریٰ سے یا ترسا کا +
رہبانیت ر جتی ہونا جورو نہ کرنا
بسبب زہد کے +
راہبر ف راہنما۔ ہادی +
راہزن ف لٹیرا۔ چور جو رہ
میں لوٹتا ہو +
رہگذر ف راہ عام سڑک
رہن ر گرو۔ مال یا زمین کا گرو
رکھنا +
رہنما ف راہ دکھانیوالا پیر
رہوار ف گھوڑا۔ فراخ قدم
تیز رفتار +
رہیدن ف چھوٹنا۔ رہائی پانا
رہن وہ شئے جو گروی رکھی ہوئی ہو
ریا ر ظاہرداری۔ دل میں جو بات
ہو اسکو برخلاف کرکے دکھلانا +
ریاح جمع ہے ریح کی۔ ہوا۔ آندھی
ریاحین ر پھول۔ خوشبودار
نباتات۔ جمع ریحان کی +
ریاست ر سرداری +
ریاض ر باغ جمع ہے روضہ کی
ریاضت ر محنت کرنا +
ریاضی وہ علوم عقلی جو وجود خارجی

میں محتاج مادہ کے ہیں چنانچہ
مقدار و عدد کہ مادیات میں پائے
جاتے ہیں +
ریاکار ف فریبی۔ ریا کرنیوالا
منافق +
ریان ر شراب و تر و تازہ
ریب ر شک +
ریحان ف پھول۔ نباتات
سبزہ نازبو ہرا گھاس خوشبودار
ریختن ف ڈالنا۔ بہانا +
ریدن ف ہگنا +
ریزان ف ڈالتا ہوا گرتا ہوا
ریزش ف ڈالنا۔ گرنا +
ریستن ف حوض یا کوئیں کے اندر
اترنا۔ بل دینا۔ نوحہ کرنا پاخانہ
پھرنا +
ریسمان ف سوت۔ ڈورا +
ریسیدن ف کاتنا +
ریش ف پر مرغوں کی۔ ڈاڑھی
ریش پکے پھوڑے سے گھاؤ
ریشخند ف مسخرا ہنسی تمسخر
ریشہ ف تار سوت کی
درخت کا سوت +

بان رشروع ہر چیز کا نوجوانی
ج رتھوک ۔ ہنار +
ب ف ریت +
یم ف پیپ +
و ف مکر ۔ حیلہ ۔ فریب
یہ ف پھیپھڑا جس سے حیوان
انس لیتا ہے +
یس رسردار +

## بابُ الزاء

اج ۔ زاج ۔ ابجبن ۔ پھٹکڑی
حف ، دشمن پر چڑھائی کرنیوالا
شکر ۔ سردار +
اخر ، دریا جو زور کر کے چڑھتا
ہے موجزن +
زاد ف جنا ۔ پیدا کیا ۔ توشہ
راہ کا خرچ +
زاد بوم ف وہ جگہ جہاں آدمی
پیدا ہو جنم ۔ بھوم ۔ وطن +
زادہ ف جنا ہوا ۔ پیدا ہوا +
زادِ رہ ف راہ کا خرچ ۔ توشۂ راہ کا
زادن ف جننا +
زار ف جگہ گنے کی ۔ بہتایت

ضعیف ۔ خوار +
زاری ف رونا ۔ عاجزی کرنا
ضعیفی +
زاریدن ف رونا +
زاژ ف خار ولر گھاس جو اونٹ
کھاتا ہے بیہودہ ، بات واہیات
زاغ ف کوا ۔ کاگ مشہور پرند ہے
زاک ف پھٹکڑی +
زال ف بوڑھا سفید بالوں والا
نام باپ رستم پہلوان کا +
ژالہ ف اولہ ۔ جو اولے آسمان
سے برستا ہے +
زالو ف گوڈا +
زانی ، حرامکار ۔ زناکار +
زانیہ ، زنا کرنیوالی عورت
زاویہ ، کونا دو خط مستقیم جو ایک
نقطے پر ملیں اُن کے ملنے سے
جو کونا پیدا ہو اُس کو زاویہ
کہتے ہیں +
زاہد ، محنت کرنیوالا خدا کے
راہ پر ۔ عابد +
زاہر ، کھلا ہوا پھول روشن ہو

زاہل ، چھوٹنے والا +
زائیدگی ف پیدائش ۔ پیدا ہونا
زائیدن ف بچہ کا جننا +
زائچہ ف جنم پترہ اور قرعہ ڈالکر
جو رمل کی شکلیں ، مال کھنچتے ہیں
زائد ، بڑھا ہوا حساب سے افزوں
زائر ، ملنے والا ، زیارت کرنیوالا
زائل ، دور ہونیوالا ۔ جاتا رہنے والا
زبان ف بولی اور منہ میں جو زبان ہو
زباندراز ف وہ شخص جو بیہودہ
بکے +
زباندادن ف اقرار کرنا +
زبان زدہ ف مشہور +
زبانہ ف لپٹ آگ کی ۔ شعلہ
زبد ، مسکہ ۔ جھاگ +
زبدہ ، چیدہ ۔ چنا ہوا منتخب
زبدہ ، جمع کی ہوئی چیز +
زبر ف طاقتور ۔ زوروالا ۔ زورآور
زبرجد ایک قسم کا زمرد ہے جو سبز
رنگ زردیائل ہو +
زبردست ف غالب طاقتور
زبردستی ف دھنگا ۔ دھنگی
کرنا ۔ زور کرنا +

زبور ع نام اُس کتاب کا جو حضرت
داؤد کی ہے۔ راگ۔ گیت +
زبون ع بد۔ بدتر۔ بیوقوف
عاجز۔ بیچارہ +
زبیب ع داکھ۔ منقہ۔ کشمش
زجاج ع شیشہ۔ گلاس۔ کانچ
زجاجہ ع کانچ۔ شیشہ۔ نام ایک
گاؤں کا مصر یعنہ مصر میں +
زچہ ف وہ عورت جس نے ابھی
بچہ جنا ہو +
زجر ع جھڑکنا۔ روکنا۔ باز رکھنا
منع کرنا +
زحل ع نام ستارے مشہور کا ہے
ہندی میں اسکو سنی اور سنیچر کہتے ہیں
زحمت ع تکلیف۔ دکھ۔ رنج
زخارف ع جمع ہے زخرفہ کی
چھوٹی باتیں جنکا ظاہر اچھا اور
باطن غلط +
زخرف ع مزخرفات۔ واہیات +
ظاہر کچھ باطن کچھ۔ ظاہر آراستہ
باطن خراب +
زخم ع گھاؤ ریش +
زخمہ ستار بجانیکی چیز مضراب

ڈنگا وغیرہ +
زدف چوٹ مار +
زدہ ف مارا ہوا۔ پیٹا ہوا۔
چوٹ کھایا ہوا +
زداف صاف کرنے والا +
پاک کرنیوالا۔ پاک کر +
زدوکوب ف مارپیٹ۔ مارکٹائی
زدن ف مارنا +
زدودن ف صیقل کرنا +
زر ف سونا۔ روپیہ۔ اشرفی
پیسہ وغیرہ +
زراعت ع کھیتی۔ کھیتی کرنا +
زراف ع شترگاو۔ ڈھینگ مارنا
کو کہتے ہیں زراف بھی بولتے ہیں
زر اندودن ف ملمع کرنا۔ سونا
چڑھانا کسی چیز پر +
زرباف ف زربفت بننے والا +
زربفت ف کپڑا جو بادلہ اور ریشم
سے تیار کیا جاتا ہے +
زر جعفری ف خالص سونا منسوب ہے
جعفر برمکی وزیر سے جسکے حکم سے
صاف سونیکا استعمال جاری ہوا تھا +
زرد چوب ع ہلدی +

زرد ف پیلا +
زردشت ف نام ایک حکیم کا ہے
جو نسل منوچہر کی اور شاگرد عورت
کا تھا اُس نے دعوے نبوت کا
کیا تھا اور اُس ایک کتاب
ژند بناکر اپنی اُمت کو دی تھی
زرداب ف سبب زرد پانی
صفرا +
زرد آلو ف خوبانی +
زردوزی ف سلمی ستارے
اور کلابتون سے کام کرنا +
زر سرخ ف سونا +
زرع ع کھیتی کرنا +
زرف ع گہرا۔ ڈونگھا +
زرقا ف وہ عورت جسکی آنکھ
میں سبزی اور نیلاپن اور نام
ایک عورت عربی کا ہے +
زرق ع جھوٹ۔ کید۔ نفاق
بیٹ کرنا جانور کا +
زر قلب ف کھوٹا سونا +
زرگر ف سنار +
زرگری ف سنار کا پیشہ
زر مغربی ف خالص سونا مجازاً افضل

زرنگار ف سونے کے نقش جس پر
بنے ہوئے ہوں ✤
زرنیخ ف ہڑتال ✤
زرہ ف جلتہ ✤
زریں ف وہ چیز ہے جس پر سلمے
ستارے کا کام ہو ✤
زشت ف بُرا۔ بھونڈا۔ بدشکل ✤
زعفران ر کیسر ✤
زعم ر گمان۔ کہنا۔ قول ✤
زغال ر کوئلہ ✤
زغن رچیل مشہور ہے ✤
زغند ر جست۔ کود پھاند پھال
زفاف ر دولہن کو دولہا کے گھر
روانہ کرنا۔ ہم بستر کرنا۔ دولہا دولہن کو
زق ر مشک شکیزہ پانی وغیرہ کا
زقوم ر درخت۔ تھوہر ✤
زک ر ہرا دینا۔ الزام دینا ✤
زکام ف سردی کی بیماری جس میں
ناک بہتی ہے
زکاوت ر ذہانت۔ تیزی ذہن
کی۔ بھڑکنا آگ کا ✤
زکوٰۃ ر چالیسواں حصہ مال کا خدا
کے راہ پر جو سالانہ دیا جاتا ہے

ز کی ر پاک و صاف و ذہن و عقلمند۔
زکیدن ف آپ ہی آپ قہر سے بولنا
زلات ر لغزشیں۔ غلطیاں ✤
زلازل ر زلزلے۔ بھونچال
جمع ہے زلزلہ کی ✤
زلال ر آب شیریں۔ صاف
زلزال ر ہلانا۔ لرزنا کرنا ✤
زلزلہ ر بھونچال۔ زمین کا لرزنا
زلف ف بال کی لٹ جو معشوق
چہرے پر لٹکاتے ہیں ✤
زلل ر لغزش۔ نقصان۔ کجی
ترازو کی لغزش ✤
زلو رزک ف جوک ✤
زمام ر باگ گھوڑے کی نکیل اونٹ کی
زمان ر وقت۔ عرصہ۔ زمانہ ✤
زمانہ ء وقت ✤
زمانی ر زمانے کا۔ تو بید اجو نہ قدیم ہو
زمانیاں ف زمانے کے لوگ جو
قدیم نہیں ہیں ✤
زمخت ف بے مزہ۔ کیسلا ✤
زمرہ
زمرد ین ف سبز زمرد سی رنگ
زمرہ ر جماعت۔ گروہ آدمیوں کا ✤

زمزمہ ف راگ۔ گیت ✤
زمزم ر ایک کنواں ہے کعبہ کے
پاس ✤
زمستان ف جاڑا۔ سیال ✤
زمیم ر استوار اور ارادہ ✤
زمن ر زمانہ۔ وقت ✤
زمہریر ر سخت جاڑا۔ کرہ ہوا کا
ایک طبقہ جو بہت سرد ہے ✤
زمین ف وہ کرہ جس پر ہم بستے ہیں
زمیندار ف کسان۔ مالک زمین
زن ف عورت۔ جورو ✤
زنا ر حرامکاری کسی کی جورو یا
کسی غیر محرم عورت سے صحبت کرنا
زنار ف وہ دھاگا جو ہندو لوگ گلے
میں رکھتے ہیں ✤
زنبور ف بھڑ مشہور دانگ پینولی
مکھی ہے بند اسی آگ کچھ پیکا اور
زنبورک ف چھوٹی توپ ✤
زنبیل ر ٹوکرا چھوٹی بھیک کا
زنجار ف زنگار ✤
زنجبیل ر سونٹھ سوکھی ہوئی ا
زنجیر ر کنڈی۔ کڑی۔ سلسلہ
لوہے کا ✤

زنخ ف تھوڑی اور طعنہ بیہودہ
زنخدان ف تھوڑی +
زن خواستن ف عورت کرنا
نسبت یا منگنی کرنا +
زند ف نام اُس کتاب کا ہے جو
زردشت نے لوگوں کو بنا کر دی
تھی اور دعوےٰ کیا تھا کہ خدا کی طرف
سے نازل ہوئی - بزرگ
زندان ف قید خانہ - بندی خانہ
زندانیاں ف قیدی لوگ - مقید
لوگ جو بند کئے جیل خانہ گئے ہیں
زندگانی - زندگی ف زندگانی
جینا +
زندست ف بازو کی ہڈی
زندہ ف جیتا ہوا جاندار +
زندہ ف ظفر پارہ کہتے ہیں شیشے
بڑی اور عظیم اور خوفناک چیا بچہ
زندہ پیل - بڑا ہاتھی +
زندیق ص معرب
اور یہ لفظ مرکب ہے زند سے نام
کتاب زردشت اور یائے نسبت
قاف تغیر ہے جو مخفف کے معنی بنا ہے
مراد ہے دین - کافر - بے ایمان +

زنگ ف گھنٹا - گھنٹالا -
ناقوس اور نام ملک کا ہے اور میل بھی ہے کا
زنگولہ ف جھانجھ - گھنٹا - نام ایک
موسیقی میں ایک طرح کا گھنگرو ہوتا
ہے جو ناچنے کے وقت پہنتے ہیں تاکہ
آواز ہو +
زنگی ف ملک زنگ کا - حبشی
زنہار ف امان و بچاؤ - پناہ
زو ف اسم ہے اسکی اصل از وے ہے
زواجر ر موانع - روکنے والا +
زوال ر جاتا رہنا +
زواہر ر جمع ہے زاہر کی بمعنی
روشن اور بلند اور کھلا ہوا پھول
زوایا ر جمع ہے زاویہ کی گوشے کونے
زوائد ر جمع ہے زائد کی وہ اشیا
جو مطلب سے بڑھتی ہے +
زوج ر جفت خواہ مرد ہو خواہ
عورت - جوڑا +
زوجہ ر جو عورت نکاح کی جائے
جس سے شادی ہو +
زود ر جلد - شتاب +
زودی ف شتابی - جلدی +
زور ف جھوٹ - فریب +

زورق ف چھوٹی کشتی +
زور مند ف طاقتور
زورہ ف ریڑھ کمر کی - ہڈی
زولیدن ف اُلجھنا +
ژولیدہ ف اُلجھا +
زہ ف شاباش جیسا بچہ کا بدلا
نیک - چلہ کمان کا کنایہ نطفہ سے
بچہ جننا +
زہادت ر زہد کرنا - تقوے
پرہیز کرنا +
زہد ر پرہیز کرنا - تقوے کرنا
تپسیا کرنا +
زہدان ف بچہ دان - رحم عورت
کا جسمیں بچہ رہتا ہے
زہر ر لبس +
زہرہ ف شگوفے - کلیان
زہرہ ر نام ایک ستارے کا
جسکو شکر کہتے ہیں +
زہرہ ف پتہ +
زہے ف خوشی - شاباش
کلمہ تحسین کا ہے +
زہیدن ف جوش کرنا - ظاہر کرنا
زہیر ر کھلا ہوا - تابان - روشن

زہاد ع زاہد لوگ۔ عابد لوگ
بہشتی
زیادت ف زیادتی افزونی
بہتایت +
زیادہ ف بہت۔ افزون
زیادہ سری ف غرور سرکشی
گھمنڈ +
زیارت ع ملاقات کسی بزرگ
سے آدمی وغیرہ کو دیکھنا +
زیان ف نقصان۔ ہرج
زی ف اندازہ۔ حد طرف
نزدیک زندگی۔ جیتا رہ +
ژیان ف غصہ کا بھرا ہوا
خفا۔ تند خو +
زیب ع زینت۔ زیبایش
زیبا ف لایق۔ آراستہ
و پھبنے والا +
زیت ع روغن زیتون +
زیبایش ف زیبائی۔
خوبصورتی +
زیبق ع پارہ +
زینت ف زیبایش۔ آراستگی
آچلاپن +

زیبیدن ف زیبا ہونا۔
زیج ف نجومیوں کی کتاب جس
میں حرکت افلاک اور کواکب
کی لکھی جاتی ہے +
زیر ف نیچے۔ کمزور +
زیر بند ف ایک تسمہ جو گھوڑے
کے نیچے باندھتے ہیں +
زیراکہ ف اس واسطے +
زیربار ف بوجھ کے نیچے تھکا
ہوا جس پر بوجھ پڑا ہوا ہو +
زیرک ع عقلمند۔ دانا +
زیرکی ف دانائی۔ عقلمندی
زیروزبر ف نیچے الٹ پلٹ
زیرین ف نیچے +
زیرہ ف نام ایک قسم کے مصالحے
کا ہے +
زیست ف زندگی۔ جینا +
زیستن ف جینا +
زین ف کاٹھی +
زین ع آراستگی۔ خوبی +
زینہار ف پنہا امان۔ ترک کرنا
عہد و پیمان۔ ہرگز +
زینہ ف سیڑھی +

زیور ف ابوشن۔ گہنا جو عورتیں
پہنتی ہیں +
سا ف مانند۔ مشابہ۔ موافق
سابع ع ساتواں حصہ (۱/۷)
سابغ ع پورا۔ کامل۔ وسیع +
سابق ع اگلا۔ بڑھا ہوا۔ سبقت
کرنے والا +
سابقا ع پہلے۔ اول۔ دفعہ
سابقہ۔ اگلی۔ پہلی رات +
سابقین ع اگلے زمانے کے
لوگ پرانے وقت کے لوگ +
ساتر ع ڈھکنے والا۔ پردہ کر
والا۔ پردہ +
ساج ع سال کا درخت۔ نو
ردی پکا ہوا۔ نام ایک پرند کا
ساجد ع سر جھکانے والا
سجدہ کرنے والا +
ساجع ع گانے والا پرند
بلبل وغیرہ کا قافیہ دار بولنے والا
ساچق ف ایک دو ل شادی
کے کچھ مٹھائیاں میوہ شیرینی +

دلھن کا اور نقل وغیرہ کا دولھا کے گھر
سے دلھن کے گھر لے جاتے ہیں اُسکو
ساچق کہتے ہیں۔ بَری +
ساحت ع میدان۔ بگڑا۔ آنگن
[illegible]
[illegible] ر جادوگر +
ساحق ر پیسنے والا۔ رگڑنے والا
ساحل ر کنارہ دریا +
ساختن ف موافقت کرنا۔ بنانا +
ساخت ف بناوٹ۔ بناؤ۔ بنایا +
ساحر ر تابع کرنے والا لوگوں کو
اپنی طرف مائل کرنیوالا +
سادات ر جمع سید کی +
سادس ر چھٹا حصہ (۱/۶)
سادگی ف صفائی بے ٹیپ ٹاپ
سادج ف معرب ہے سادہ کا +
سار ف سر۔ پرند۔ خوش آواز۔ شتر
اونٹ وغیرہ۔ انبوہ
ساربان ف مکان صاحب
خداوند۔ اونٹ والا +
سارق ر چور۔ دزد +
ساری ر سرایت کرنیوالا
گھسنے والا +

ساز ف بناؤ۔ باجا سامان سفر
استعداد اور رونق کام کی۔ تجمل +
سازش ف لگاؤ۔ میل۔ اتفاق
سازگار ف مبارک۔ لائق +
[illegible] ف سازش کرنا +
موافقت کرنا۔ راست کرنا +
ساس ف کھٹمل۔ بدبودار کیڑا جو
چارپائی میں پیدا ہو جاتا ہے
ساطع ر بلند۔ چمکتا ہوا
ساطور ر چھرا۔ اوزار قصاب کا
ساعات ر ڈھائی گھڑی
۱/۲ ۲ گھڑی۔ گھنٹہ +
ساعد ر بازو +
ساعی کوشش کرنیوالا
ساغر پیالہ شراب کا۔ گلاس شراب کا
سافر سفر کرنے والا۔ مسافر۔ ظاہر
سافل ر نیچے والا۔ زیر +
ساق ر پنڈلی +
ساقط ر گرنیوالا۔ گرا ہوا۔ نکما +
ساقی ر شراب پلانے والا +
ساکب ر ڈھالنے والا پانی یا
خون کا +
ساکت ر خاموش۔ چپکا +

ساکن ر ٹھیرا ہوا۔ بے عزت
سال ف برس۔ سمت +
سالار ف سردار +
سالانہ ف برسی۔ برس کا +
سالب ر نفی کرنیوالا
مٹانے والا +
سالخوردہ ف بوڑھا۔ کہنہ
سال شمسی ف وہ برس جو سورج
کی چال پر حساب کیا جاتا ہے
سالف ف اگلا۔ قدیم +
سال قمری ف جو چاند کی چال
برس شمار کیا جاتا ہے +
سالک ر راہ چلنے والا۔ خدا دوست
سالکان ر جمع سالک کی +
سالم ر ثابت۔ تندرست۔ پورا
سالوس ف فریبی۔ زبان دراز۔ مکار
سالوسی ف چرب زبانی
فریب کرنا۔ مکر کرنا +
سام ر نام ہے حضرت نوح
علیہ السلام کے بیٹے کا +
سامح ر چشم پوشی کرنیوالا
ساماچہ۔ ساماچہ ف سینہ بند
عورتوں کی انگیا +

سپاہ ۔ سپہ فوج +
سپہر ف آسمان +
سپید ف بگا ۔ چٹا ۔ سفید
سپیدہ ف دم صبح ۔ تڑکا +
سپارہ ف تیسواں حصہ (کلام اللہ)
سبیل ع راہ ۔ رستہ ۔ سڑک +
ست ۔ ستہ ف چھ (۶) ہے
ستا ف ستایش ۔ تعریف کرنا ۔ شکر کرنا
ستار ف ایک باجہ مشہور ہے
ستارہ ف تارہ جو آسمان پہ چمکتا ہے
ستارہ دمدار ف بوچھ والا ستارہ
دم والا ستارہ +
ستان ف چت لیٹا ہوا جس جگہ
بہت جھکنا ہو +
ستانیدن ف لینا +
ستائیدن ف سراہنا +
ستایش ف سراہنا ۔ تعریف کرنا
حمد ۔ دعا ۔ شکر +
ستبر ف موٹا ۔ غلیظ ۔ گودلدار +
ستبری ف موٹا ۔ گاڑھاپن +
ستدن ف لینا +
ستر ف مخفف استر کا ۔ خچر +
ستر ع پردہ ۔ چھپانا

ستردن ف صاف کرنا ۔ مونڈنا
سترگ ف بڑے جثہ کا آدمی
قوی ہیکل ۔ سخت غصہ ور ۔ تند
مزاج ۔ لڑکا بڑا +
ستم ف ظلم ۔ بے انصافی +
ستمدیدہ ف مظلوم جس پر ظلم
ہوا ہو +
ستمگار ف ظالم ۔ ظلم کرنیوالا +
ستوق ف زر قلب ۔ کھوٹی چاندی
یا کھوٹا سونا +
ستودن ف تعریف کرنا +
ستودہ ف سراہا ہوا ۔ تعریف کیا
ستور ف چوپایہ گھوڑا ۔ خچر
گدھا +
ستون ف پیلپایہ تھم مکان
ستوہ ف عاجز ۔ تھکا ہوا ملول
ستون ع ساٹھ (۶۰) ہے
ستوقہ ۔ مب کھوٹی چاندی
یا کھوٹا سونا +
ستہ (چھ) (۶) ہے
ستیدن ف لینا ۔ لے لینا +
ستیزندہ ف لڑنے والا +
ستیز ۔ ستیزہ ف لڑائی ۔ جنگ

ستنبیدن ف لڑنا +
سجاد ع سجدہ کرنیوالا
سجادہ ع مصلا ۔ نماز پڑھنے
کا بچھونا +
سجایا ع جمع ہے سجیہ کی
عادت ہو +
سجدات ع جمع ہے سجدہ کی
سجدہ ع سر زمین پر رکھنا سامنے
خدا کے سر جھکانا اور نام ایک
سورت قرآن کا ہے +
سجع ع خوش آواز پرند کی
مثلاً بلبل یا قمری کی آواز لفظ آخر
فقرہ کا جو مطابق دوسرے فقرہ
اخیر کے ہوں ۔ لغوی معنے سجع کے
آواز قمری کے ہیں +
سجف ع پردہ اور ڈالنا +
سجل ع قبالہ ۔ چک حکمنامہ
قاضی کا +
سجن ع قید خانہ ۔ جیلخانہ
سجنجل ع یہ لفظ رومی ہے آئینہ
سجود ع سجدہ کرنا +
سجیہ ع خصلت ۔ خو ۔ عادت
سحاب ع ابر ۔ بادل +

سرائچہ ف چھوٹی سرائے
چھوٹا مکان +
سرب رجبت سیسہ جس کی
گولیاں ڈھالتے ہیں +
سرباختن ف لڑائی کرنا۔ لڑنا
سربار ف سر کا بوجھ
سرباز ف بہادر جنگ میں
بیخوف لڑنے والا +
سربازی ف لڑائی۔ بیخوف
کام بہادری کا کرنا +
سربالا ف بلند +
سربہ کردن ف راہ پر لانا پورا
انتظام کرنا +
سربراہ ف منتظم۔ مہتمم
سربراہی ف اہتمام۔ انتظام
سربر داشتن ف سربلند کرنا
سر اٹھانا۔ حاکم سے پھرنا باغی
ہوجانا +
سربرزدن ف ایک بات کا
واقع ہوجانا +
سرپرست ف نوکر +
سربست ف آزاد بے قید +
سربستن ف بند ھنا +

سربستہ ف بندھا ہوا۔ پوشیدہ راز
سربسر ف تمام۔ بالکل +
سربلند ف اونچا۔ بلند
سرپنجگی ف زور۔ شدت +
سرپنجہ ف ہاتھ کا پنجہ اور پنجارا
طاقتور اور زبردست آدمی +
سرپوش ف ہنڈیا کا ڈھکنا۔ سہ
طباق کا ڈھکنا اور جو اوپر ڈھکا
ہوتا ہے +
سرپیچ ف پیچ ف جوہر ہوتا ہے جو
عمامہ یا پگڑی پر لٹکایا جاتا ہے۔
سرپیچان ف سرکشی۔ نافرمانی کرنا
سرتابی ف حکم ماننا۔ بغاوت کرنا +
سرتاسر ف تمام۔ بالکل سب کا
سرج د زین گھوڑے کا +
سرجوش ر شوربہ جو اول جوش
کھا چکا ہو۔ مجازاً خلاصہ۔ زبدہ
سرچشمہ ف چشمہ سوتا پانی کا +
سرحد ف حد +
سرحلقہ ف سردار۔ حاکم کسی حلقہ کا
سرخ ف لال +
سرخاریدن ف امید ہونا
سعی کرنا۔ بانسب کرنا +

سرخرو ف خوش جس کا دعوے
ثابت ہوجائے +
سرخط ف کرایہ نامہ مکان۔ نوکری
نامہ۔ کاغذ فروخت کا +
سرخوش ف مست شراب سے
اور خوشحال آدمی +
سرخود ف جو کسی کے تابع نہ ہو
سرخی ف لالی +
سرخیل ف سردار۔ امیر +
سرد ف ٹھنڈا +
سردابہ ف بھورا جو زمین میں
بناتے ہیں۔ تہ خانہ جو زمین میں
بنایا جاتا ہے +
سردادن ف کھول دینا
سردار ف امیر +
سردردی ف محنت۔ تکلیف
سردرد +
سرکشیدن ف تابع ہونا
خودسر ہونا۔ باغی ہونا +
سردست ف فی الحال
سردسیر ف وہ زمین جہاں پر
زراعت کیلئے خود بخود جاری ہو
سردملک +

سرِدفتر ف افسر دفتر کا +
سردی ف ٹھنڈک +
سرِراہ ف راہ کے سر پر
سررشتہ ف تجارت ۔ مدعا ۔
مقصود ۔ معاملہ +
سرزدن ف گردن مارنا ۔ ملازمت
اچانک +
سرزنش ف ۔ بھلا بُرا کہنا ۔
سرزمین ف زمین ملک +
سرسام ایک بیماری ہے دماغ
کی جس میں آدمی بیہوش ہو جاتا
ہے دماغ میں آماس ہونیکے
سبب سے ہوتی ہے +
سرِسال ف شروع سال +
سرسبز ف نگینہ ۔ بدوں تامل
کے کوئی کام کرنا +
سرسبز ف کھلتا ہوا ۔
سرشار ف لبریز ۔ لبالب +
سرشت ف پیدایش
خو آدمی کی +
سرشتن ف گوندھنا +
سرشدن ف رہونا ۔ باغی ہونا
چوپائے وغیرہ کا +

سرشف ف سرسوں غلط مشہور ہے
سرشک ف پانی آنکھ کا چہکار سے
سرطان ع کیکڑا +
سرعت ع شتابی ۔ جلدی ۔ تیز
سرغمہ ف بُرا بے مانند تیزی
سرف ع بیہودہ ۔ خرچ ۔ بیہودہ
خرچ سے زاید +
سرفرازی ف سربلندی +
سرفرو آوردن سر نیچے کرنا +
سرفرو بردن ف شرمندہ ہونا
سرفہ ف کھانسی +
سرقہ ع چوری +
سرکار ف بادشاہی کچہری حاکم
سرگذشت ف واقعہ ۔ حادثہ
سرگردان ف پریشان +
سرگران ف خفا ۔ غصہ ۔ متکبر
سرگروہی ف سرداری +
سرگرم ف چالاک +
سرکش ف مغرور ۔ باغی ۔
سرگشتہ ف بھٹکا ہوا حیران
سرکشی ف بغاوت غرور پن
حکم سے +
سرکشیدن ف حکم نہ ماننا

سرکوب ف افسر ۔ لایق ۔ انتقام
کر ڈالا +
سرگین ف گوبر ۔ بیٹ جانور
کا پاخانہ +
سرمار ف چاڑا +
سرمایہ ف پونجی +
سرمد جسکی ابتدا اور انتہا نہ ہو
یعنی خداتعالے ۔ لغوی معنی ہمیشہ
اور ہمیشہ کے ہیں +
سرمدی ف وہ شے جو منسوب
ہے سرمد سے ابدی ۔ دایمی +
سرمست ف متوالا ۔ نشئی جو
شخص مدہوش نشہ میں ہو +
سرنا ف نفیری مشہور باجہ +
سرنامہ ف خط کے لفافے پر جو
پتہ اور نشان
سرنگون ف سر کے بل افسردہ
اوندھے منہ +
سرنو ف نئے سرے سے
سرنوشت ف تقدیر ۔
حکم ازل +
سروال ف پاجامہ ۔ تنبان
شلوار +

سروبن ف تمام۔ پورا
سروج ف چراغ
سرود ف راگ نغمہ۔ سخن گیت
سرودن ف گانا +
سرور ف خوشی +
سرور ف سردار +
سروری ف سرداری صاحبی
سرز ف نام ایک رخت کا ہے جو
سیدھا آگا ہوا باغ میں ہوتا ہے
سرسامان ف اسباب سامان
سروش ف فرشتہ۔ جبرائیل فرشتہ
سرکار ف علاقہ۔ لگاؤ +
سرہ ف رداجی زر۔ زر۔ رائج
کھرا جو کھوٹا نہ ہو +
سرہنگ ف سردار جو شخص
پیشرو لشکر و سپاہ کا۔ آہنگ کے
معنی سپاہ کے ہیں۔ سرہنگ سردار سپاہ کا
سری ف سرداری۔ سپہلاری
سربر تخت +
سرشت ع خو۔ عادت خصلت
سریش ایک قسم کا چیپ ہے جو
چمڑے کا پکا کر نکالتے ہیں پھر اس سے
جلد میں جوڑتے ہیں +

سریع ف جلدی کرنیوالا۔ تیز
تیزی والا۔
سرین ف چوتڑ نشستگاہ آدمی
سریہ ع لشکر۔ پانچ آدمی سے
زیادہ چار سو تک +
سریہ ع وہ کنیزک یا لونڈی جو
جماع اور صحبت کے واسطے خرید
سزا ف بدلا۔ لایق۔ موافق +
سزاوار ف لائق۔ مناسب
سزاول ف حاصل کرنیوالا +
سزیدن ف لایق ہونا مناسب ہونا
سست ف ڈھیلا جو چالاک
سطبر ف موٹا۔ گندہ۔ بھدا
سطح ع وہ سطح ہے جس میں فقط
طول اور عرض ہو +
سطر ع لکیر۔ پنگتی۔ لکھنا +
سطوت ع دبدبہ۔ قہر۔ سختی کرنا
سطوح ع جمع ہے سطح کی +
سطور ع جمع ہے سطر کی +
سطوع ع بلند ہونا +
سعادت ع نیکی۔ برخلاف
کو ست کے نیکبخت ہونا +
سعال ع کھانسی +

سعایت ع چغلی کرنا۔ غمازی
بدگوئی +
سعت ع فراخی۔ گنجایش +
سعتر ع گھاس ہے جسکو معشوق
کی زلفوں سے تشبیہ دیتے ہیں
سعد ع نیکبختی +
سعدین ع زہرہ اور مشتری دونو
کو ملا کر کہتے ہیں +
سعود ع مبارک ہونا۔ نیک ہونا
سعفہ ع گنج کی بیماری جو سر پہ
ہوجاتی ہے +
سعوط ع ناک میں دوا ڈالنا +
سعی ع دوڑنا۔ کوشش کرنا۔
جلدی کرنا +
سعید ع نیک۔ مبارک۔ نیکبخت
سفارت ع ایلچی گری کرنا صلح
سفارش ف سہا بنانا کسی کے
واسطے بھلائی کا کلمہ کہنا +
سفاک ع خونریز۔ قتل کرنیوالا
سفال ع ٹھیکری۔ ٹھیکرا
سفال ف کمہار۔ برتن بنانیوالا
سفاہت ع احمق پن بیوقوفی
سفاین ع جمع ہے سفینہ کی کشتیاں

**سفتن** ف سنبدھنا۔ پرونا +
**سُفت** ف گاڑھاپن۔ ثقص
**سُفتہ** ف پڑا ہوا۔ گاڑھا کیا ہوا
**سفر** ر مسافرت۔ شہر سے باہر جانا
**سفرجل** ر بہی مشہور میوہ ہے
**سفرہ** ر دسترخوان +
**سفل** ء پستی۔ نیچائی +
**سفلہ** ء کمینہ +
**سفوف** ء بکھنکی آٹا پسا ہوا
**سفہا** ء جمع سفیہ کی کمینے لوگ
نیچ +
**سفید** ف چٹا۔ بگا +
**سفیر** ر ایلچی۔ بیھانجی +
**سفینہ** ف کشتی۔ ناؤ +
**سفیہ** ء کمینہ۔ ناکس۔ نیچ +
**سقا** ر ماشکی +
**سقام** ر جمع سقم کی۔ بیماریاں
**سقایت** ء پانی دینا سیراب کرنا
**سقر** ء دوزخ +
**سقط شدن** ء حمل گر جانا
کم قدر ہونا +
**سقف** ء مکان کی چھت +
**سقم** ء بیماریاں۔

**سقمونیا** ء ایک قسم کا گوند ہے
کسی قدر کا مائل سبزی زردی
تلخ مزہ اسکو محمودہ بھی کہتے ہیں
**سقنقور** ء ایک قسم کی مچھلی ہے
خشکی کی ریت میں پائی جاتی ہے
**سقوط** ء گرنا۔ اخفا کرنا +
**سقوف** ء جمع ہے سقف کی +
**سقیم** ۔ عیب دار +
**سگ** ف کتا +
**سکہ** ء ٹکا۔ جمع اس کی
سکک آتی ہے +
**سکاکین** ر چاقو چھریاں۔ جمع
ہے سکین کی +
**سگال** ف اندیشہ فکر مانگنے والا
گو بندہ اس سے بھی سگالیدن آتا ہے
**سقط** ر بیہودہ۔ کم قدر بچہ ناتمام
جو ماں کے پیٹ سے گر جائے +
**سگالیدن** ف اندیشہ کرنا +
**سکان** ء جمع ہے ساکن کی رہنے
والا +
**سکتہ** ء ایک بیماری ہے جس میں
احساس حرکت آدمی کی زائل ہو
جاتی ہو۔ بیمار مانند مردہ کے دکھائی

دیتا ہے شعرا میں وزن کا پورا نہ ہونا
**سُکر** ء نشہ۔ بیہوشی +
**شکر** ب شکر مشہور مٹھائی +
**سکرات** جمع ہے سکرہ کی شدت
اور سختی موت کی +
**سکن** جس سے آرام حاصل ہو
مثلاً بیوی۔ بیٹیا۔ دوست +
**سکنجیدن** ف کھانسنا نرا نشتہ
کاٹنا دانتوں سے +
**سکنہ** ر جمع ساکن کی باشندے
رہنے والے +
**سکوت** ر چپکا رہنا خاموش رہنا
**سکونت** ء رہنا۔ آرام +
**سکون** ر ٹھہرنا۔ آرام کرنا +
**سکہ** ڈھلا ہوا زر اشرفی
جمع ہے پیسے وغیرہ +
**سکیدن** ف کودنا جست پانا۔
**سکین** ء چاقو چھری +
**سکینہ** ء آسایش۔ آرام آشتگی
نام دختر جناب امام حسینؑ کا +
**سلاح** ف ہتھیار +
**سلاح شور** ہتھیار باندھنا وہ
**سلحشور** شخص جو ہتھیار رکھے

فتی ع جوان ۔ گبھرو ؛
فج ع وہنا ۔ کہ جا ۔ راہ کشادہ ؛
درمیان دو کوہ کے ؛
فجر ع صبح ۔ تڑکا ؛
فجل ع مولی مشہور ترکاری ہے
فجور ع گنہگاری ۔ گناہ کرنا ؛
فحاوی ع جمع ہے فحوی کی ۔
سمجھاوے اور معنا مین ؛
فحوی ع مضمون ۔ مطلب ؛
فحش ع حد سے گذرنا ۔ بدکاری
فخدان ۔ جا نگہہ ؛
فخر ع گھمنڈ ۔ غرور ۔ بزرگی ؛
فدا ع کسی کے عوض جان دینا
جو چیز فدا کیتی جاوے سر قربان
فدوی ع قربان ہونیوالا کسی کے
عوض جان دینے والا ۔ سر دینا
ہونے والا ؛
فدیہ ع مال جو عوض کسی ؛
قیدی کے دیکر اس کو سرکار دیے
فدیہ یعنی ۔ سر دینا ۔ صدقہ ؛
فر ف شان و شوکت ۔
دبدبہ ۔ ٹیپ ٹاپ ؛
فرا ف آگے ۔ پہلے ۔ نزدیک و بلند

قراءت ع سب شیریں تمام ایک ہی
کتابیں ۔ جو نزدیک کو فہ کے چلتی ہے
فراخ ف وسیع ۔ کشادہ ۔ چوڑا
فراختن ف بلند کرنا ۔ اونچا
کیا جانا ؛
فراخوری ف شائستگی ۔ لیاقت
سزاواری ؛
فراخور ف شائستہ لائق سزاوار
فراخی ف کشادگی ۔ وسعت
فراد ع ایک ایک ۔ الگ الگ
فرار ع بھاگنا ۔ بھاگ جانا ؛
فرارسیدن ف پہنچانا ۔ آگے
پہنچنا ؛
فرارفتن ف جانا ۔ آگے بڑھنا
فراری ف بھاگا ہوا ۔ بھگوڑا
فراز ف پھیلا ہوا ۔ بند کیا ہوا
کشادہ ۔ نزدیک ۔ آگے
اکٹھا ہوا ۔ گرجتو ۔ جمع ۔ اس لیے
بعد چیز بلند نشیب ۔ بلندی ۔ سرکش
فرازی ف بلندی ۔ اونچائی
فرازدن ف ظاہر کرنا ۔ معلوم
کرنا ۔ ایک بات کا ؛
فرازندہ ف بلند کرنیوالا ؛

فرازیدن ف کھڑا کرنا ؛
فراست ف دانائی ۔ عقلمندی
تیزی فہم کی ۔ تیز فہم ؛
فراستوک ف ابابیل ۔ دیوانی
فراش ف فرش ۔ بچھونا ؛
فراش ع فرش بچھانیوالا
فراغبال ف فرصت ۔ بیکاری
فراغت ع خالی ہونا ۔ فرصت
فراق ع جدائی ؛
فراموش ف بھول چوک
فراموشیدن ف بھول جانا
فرامین ع جمع ہے فرمان کی
بادشاہی پروانہ ؛ سے
فراوان ف بہت کثیر ۔ زیادہ
فراہم ف اکٹھا ؛
فرائد ع جمع ہے فریدہ کی ۔ منفرد
فرائض ع جمع ہے فریضہ کی
احکام جس کا کرنا ضروری ہو ۔ فرمودہ خدا کا
اور نام علم میراث کا ہے ؛
فربہ ف موٹا ؛
فرتین ف پروانہ ؛
فربہی ف موٹاپن
موٹاپن ؛

فرتوت بوڑھا - بہت
بڑی عمر کا ؛
فرح ف کشایش - آسایش ؛
فرج ع کھولنا چیز کا کشادگی ؛
چیزون مین - عورتون کا جسم نہانی
فرجیت ع شگاف - سیڑھا ؛
رنج و غم ؛
فرجام ف انجام - انتہا آخر
فرح ع خوشی ؛
فرخ ف مبارک - زیبا و خو
بصورت ؛
فرخندہ ف مبارک ؛
فرد ع تنہا - یگانہ - طاق ؛
فردا کل دن جو آنے والا ؛
فردوس ع بہشت ؛
فرزان علم حکمت دانش
استواری ؛
فرزانگی ف دانائی ؛
عقلمندی ؛
فرزانہ ف حکیم - دانا عقلمند
فرزند ف بیٹا - پوت - پسر
فرزین ف نام مہرہ شطرنج
کا ہے وزیر ؛

فرس ف گھوڑا
فرستادن ف بھیجنا ؛
فرسنگ ف تین میل کے متعلق
اور ہر میل چار ہزار گز کا ہوتا ہے
فرسودن ف گھسنا ؛
فرش ع بچھونا مفعول کی تحویہ
فرشتہ ف بھیجا ہوا خدا کا مشہور
خدا کا نورانی قاصد ؛
فرص ع جمع ہے فرصت کی
فرصت ع آرام پانا مہلت
دینا ؛
فرض ع معین کرنا کسی چیز کا وقت
مشخص کرنا بخشش دینا انداز
کرنا حکم خدا کا ؛
فرط ع زیادتی - بہتایت غلبہ ؛
فرع ع شاخ - ٹہنی ؛
فرعون ع لقب ہے ایک بادشاہ
مصر کا جو حضرت موسیٰ کے وقت
مین تھا - جبار - سرکش - مغرور
فرعی ع جو اصل نہ ہو - شاخ
منسوب فرع سے ؛
فرعل ہے یہ معروف ہے فرعل الفاظ
تازہ بچے کا ردولی بچہ ابواب ازہ

فرفر شتاب - اور جلد کا -
فرقان ع فرق کرنیوالا درمیان
اور باطل کے نام قرآن شریف کا
فرقت ع جدائی ؛
فرقدان ع نام ان دو ستارونکا
ہے جو قطب کے پاس رہتے ہین - اور شام
سے صبح تک طلوع رہتے ہین چھپتے
نہیں ہین ؛
فرقہ ع قوم - گروہ - ٹولے
فرکندن ف زمین کا خراب ہونا
رو سے سیلاب سے بگڑنا زمین کا
فرکند ف وہ زمین جس میں بسبب
پانی سیل یا رو کے گڑھے پڑ گئے
ہون اور جابجا پانی بھرا
ہوا ہو ؛
فرمان ف حکم - بادشاہی حکم
فرمایش ف بطور حکم سفارش
بطور حکم کے کچھ کام کروانا ؛
یا مانگنا ؛
فرمودن ف فرمانا - حکم دینا -
فرنگ ف یورپ - نصاریٰ
کا ملک - نصاریٰ ؛
فرومایہ کم - نیچے - کم رتبہ ؛

فروتر ف بہت کم بہت نیچا۔
فروترین بہت نیچا ہو ؛
فروتن ع بہت سی نیچا ہو ؛
فروتنی ف تواضع کرنا۔ کم رتبہ سمجھنا چاہیے ؛
فروخت ف بیچنا۔ بیچا ؛
فروختن ف بیچنا ؛
فرود ف دیر۔ پائیں نیچے۔ فریفتہ
فریبندہ فریب دینے والا۔ راہزن۔ بد۔ مغرور ؛
فرودست ف زیر حکم۔ کم رتبہ۔ نطاقبت ما تحت چند اشخاص جو ملکر گاتے ہیں ؛
فرودگاہ ف جگہ اترنے کی جہاں پر سفر میں قیام کیا جاوے ؛
فروردین ف پہلا مہینہ فارسی انگریزی ماہ مارچ ؛
فروز ف تابش۔ روشنی۔ چمک آفتاب کی ؛
فروش ف بیچ۔ بیچنے والا
فروشندہ ف بیچنے والا ؛
فروغ ف روشنی۔ شعاع تابش آفتاب۔ اور آگ کی ؛

فرو گذشت ف چھوڑنا معاف کرنا بھول جانا ؛
فرو گذاشتن ف چھوڑ دینا بھول جانا۔ قصور معاف کرنا ؛
فرو کوفتن ف ٹھوکنا و مارنا
فرو ماندگی ف عاجزی۔ لاچاری
فرو ماندن ف لاچار ہونا۔ عاجز
فرو مایہ ف کمینہ۔ نالائق۔ بداصل۔ بے ہنر ؛
فرو ہشتگان ف لٹکا ہوا
فرہنگ ف عقل علم لغت کی کتاب ہے نام کیکاؤس کا ؛
فرہاد ف ایک سنگتراش مشہور عاشق فارسی کا جو شیریں پر عاشق ہوا تھا اس کا قصہ مشہور ہے ؛
فریادی ف دوہائی دینے والا۔
فریب ف مکر عشوہ ناز دغا
فریاد ف فغل واسطے مدد مانگنے کے دوہائی دینا ؛
فرید ف یکتا۔ بے مانند۔ یگانہ ؛
فریدون ف ایک فارس کے بادشاہ کا نام ہے جس نے ضحاک پر فتح پائی تھی ؛

فریسہ ف وہ جانور جسکو شکار کریں
فریضہ ع حکم خدا کا جیسے روزہ رکھنا۔ نماز پڑھنا ؛
فریفتن ف فریب کھانا۔ فریب دینا ؛
فریق ع جدا کرنیوالا۔ ٹولی۔ فرقہ ؛
فزا ف افزائش۔ زیادہ کر انگڑائی ؛
فزع ع خوف۔ گھبراہٹ۔
فزودن ف زیادہ کرنا۔ زیادہ ہونا ؛
فزون ف زیادہ۔ بڑھا ہوا ؛
فزونی ف زیادتی۔ بڑا ہونا ؛
فساد ع بگاڑ۔ بگڑنا۔ اول صورت کا چھوڑ دینا ؛
فسان ف ایک پتھر ہے جسپر چاقو اور چھری تیز کرتے ہیں
فسانہ ف کہانی۔ قصہ ؛
فستق ع پستہ میوہ مشہور ہے معرب ہے پستہ کا
فسحت ع فراخی جگہ کا۔ کشادگی جگہ کی ؛

فسخ قصد کا پھیر دینا ارادہ کو
توڑ دینا ؛
فسر ع بیان کرنا مطلب کھولنا ؛
فسردگی ف جم جانا منجمد ہونا ؛
فسردن ف ٹھٹھرنا منجمد ہونا
فسق ع خدا کا حکم ترک کرنا ؛
بدکام کرنا ؛
فسقہ ع جمع ہے فاسق کی ؛
گنہگار لوگ ؛
فسون ع منتر۔ جادو ؛
فسیح ع وسیع فراخ مکان ؛
فشان ف جھاڑتا ہوا ؛
فشاندن ف جھاڑنا ؛
فشردن ف نچوڑنا ؛
فص ع نگینہ جو انگوٹھی ؛
وغیرہ پر جڑتے ہیں ؛
فصاحت ع خوش گوئی خالی ہونا
کلام کا الفاظ ثقیل اور ترکیب
غیر مانوس اور تعقید سے ؛
فصاد ع فصد کھولنے والا ؛
فصد ع خون نکالنا رگ سے ؛
فصل ع جدا کرنا۔ جو نوع کو تمیز دے
فصلات ع جنس سے ؛

فصول ع جمع ہے فصل کی
فصیح ع خوش گفتار صحیح کلام کہنیوالا
فصیل ع شہر پناہ چار دیواری شہر
کی۔ بچہ اونٹ کا جس کا دودھ چھڑا
جاوے یعنی اس کی ماں سے جدا
کر دیا گیا ہو ؛
فضہ ع چاندی۔ نقرہ ؛
فضا ع فراخی زمین کی کشادگی۔
صحن خانہ اور میدان ؛
اور کھلا میدان ؛
فضاحت ع رسوائی ؛
فضائح ع جمع ہے فضیحت کی۔
رسوائیاں ؛
فضائل ع زیادتیاں اور بزرگیاں
بلند جمع فضیلت کی ؛
فضل ع افزونی۔ بخشش ؛
فضلاء جمع فاضل کی ؛
فضلہ ع وہ پھوک ہے جو بعد غذا
کے بدن سے راہ معدہ یا انتڑیا
دماغ وغیرہ سے خارج ہوتا ؛
فضول ع بیہودہ آدمی یا وہ گو
فضولی ع فروتنی زیادتی بزرگی
بزرگ ہونا ؛

فضیحت ع رسوائی۔ بدنامی
فضیلت ع بزرگی۔ بڑائی ؛
فطر ع چیرنا۔ پیدا کرنا ؛
فطر ع روزہ کھولنا ؛
فطرت ع پیدائش۔ دانائی۔
فطانت ع زیرکی۔ دانائی ؛
فطن ع بزرگ۔ دانا ؛
فطیر ع تازہ گندا ہوا آٹا خمیر
کی ضد ہے فطیر ؛
فظیع ع بد۔ قبیح ؛
فعال ع بہت کام کرنیوالا ؛
فغان ف نالہ و فریاد ؛
فغم ع خوشبو کا سونگھنا ؛
فقد ع گم کرنا۔ گم ہونا ؛
فقدان ع گم ہونا۔ کھویا جانا ؛
فقر ع افلاس۔ فقیری ؛
فقراء جمع ہے فقیر کی ؛
فقط ع بس ؛
فقہ ع دریافت کرنا۔ جاننا علم سے
معرفت احکام شریعت ؛
فقہا جمع ہے فقیہ کی
فقیر ع مفلس۔ درویش ؛
فقیہ ع عالم دانا علم فقہ جاننے والا

**فلک اعلیٰ** ۔ اوپر والا جبڑا ؛
**فلک اسفل** ۔ نیچے کا جبڑا ؛
**فکاک** ۔ جدا کرنا خلاص کرنا ؛
**فکر** ۔ سوچ ۔ اندیشہ ؛
**فکندن** ف ۔ ڈالنا ؛
**فکیف** ۔ پس کیونکر ۔ استفہام واسطے بھی بولتے ہیں ؛
**فگار** ف ۔ زخمی ۔ زخم ۔ اسی واسطے عاشق کو دلفگار کہتے ہیں جو لوگ فگار کے معنی معشوق تصور کرتے ہیں بڑی غلطی کرتے ہیں ؛
**فلاح** ۔ رستگاری ۔ خیر ۔ نیکی ؛
**فلاحت** ۔ نیکی ۔ بھلائی ۔ کھیتی کرنا ۔ زراعت ؛
**فلاخن** ۔ گوپیا جس میں ڈھیلا رکھکر اور گھما کر زمیندار کھیت میں جانوروں کو مارتا ہے ؛
**فلاسفہ** ۔ جمع ہے فلسفی کی ۔ دانشمند لوگ ؛
**فلاکت** ۔ مفلسی ۔ ناداری ۔ گمراہی ۔ تنگی ؛
**فلاں** ۔ شخص ۔ فرضی ؛
**فلز** ۔ وہ جوہر کانی جو آگ میں پگھل سکے یہ معنی شامل ہیں چاندی سونے ۔ تانبے وغیرہ معدنیات کو ؛
**فلزی** ۔ وہ جوہر کانی جو آگ میں
**فلس** ۔ پیسہ ؛
**فلس** ۔ مچھلی کا کھپرا ؛
**فلسفہ** ۔ علم موجودات کا ؛
**فلفل** ۔ سیاہ مرچ ؛
**فلک** ۔ آسمان ؛
**فلکی** ۔ آسمانی ؛
**فلوس** ۔ جمع ہے فلس کی
**فلہ** ف ۔ پیوسی جو بعد بچہ پیدا ہونے کے حیوان کا دودھ تین دن تک نکلتا ہے اسکو پیوسی کہتے ہیں
**فلہذا** ۔ پس اسی واسطے ؛
**فم** ۔ منہ ؛
**فم معدہ** ۔ معدہ کا منہ ۔ کوڑی ؛
**فن** ۔ شاخ درخت کی ۔ علم کی شاخ ؛
**فنا** ۔ مرنا ۔ ہلاک ہونا ؛
**فندق** ۔ ایک مشہور میوہ ہے دانہ بیضہ کا سرخ رنگ کا بیر کے برابر ہوتا ہے اور مشابہ سر انگشتان سے ہوتا ہے اور کبھی اس سے کنایہ اب معشوق سے ہوتا ہے اور سر انگشت کو خضاب سے تشبیہ دیتے ہیں
**فنون** ۔ جمع ہے فن کی ؛
**فوم** ۔ گیہوں ؛
**فوات** ۔ گذرجانا کھو جانا مرجانا
**فواحش** ۔ جمع ہے فاحشہ کی فاحشہ عورتیں اور بدیاں ؛
**فوارہ** ۔ چشمہ ۔ بھرا کا پانی بہت جوش دینے والا ؛
**فواضل** ۔ بخشش کہ عطیات نیکوں جمع ہے فاضلہ کی ؛
**فواق** ۔ ہچکی وہ ہوا جو سینہ سے نکلتی ہے ؛
**فواکہ** ۔ جمع ہے فاکہ کی میوہ جات ؛
**فوائح** ۔ جمع ہے فائحہ کی خوشبو دینے والی چیز یعنی خوشبوئیں
**فوائد** ۔ جمع ہے فائدہ کی ؛
**فوت** ۔ مرنا ۔ گم ہونا ۔ گذرنا ؛
**فوج** ف ۔ لشکر ۔ سپاہ جنگی گروہ
**فور** ۔ جوش مارنا ۔ جلدی ؛
**فوطہ** ۔ کمر بند ۔ جامہ نا دوختہ لنگی نہانے کی ۔ خصیہ ۔ تھیلی ۔ حصول
**فوز** ۔ مطالب کو پہنچنا ؛

**تعقل** ع ہشیاری ؀
**فوق** ع اوپر ؀
**فوقانی** ع اوپر والا۔ اوپر کا ؀
**فولاد** ع لوہا جوہردار جس کی تلوار
چھری وغیرہ ہوتی ہے ؀
**فہامہ** ع بہت سمجھنے والا ؀
**فہد** ع چیتا۔ پلنگ۔ درندہ جانور
قسم شیر کی مشہور ہے ؀
**فہرست** ف تفصیل اشیا کی اسکو
عربی میں فہرس کہتے ہیں ؀
**فہم** ع سمجھ۔ عقل۔ دانائی ؀
**فہمانیدن** ف سمجھانا ؀
**فہمیدن** ف سمجھنا ؀
**فہوم** ع جمع ہے فہم کی ؀
**فہیم** ع سمجھنے والا ؀
**فی** ع بیچ درمیان ؀
**فیاض** ع فیض پہنچانیوالا۔ بڑا
فیض کرنے والا ؀
**فی الجملہ** ع حاصل کلام۔ مختصر ؀
**فی الحال** ع فوراً۔ فوراً۔ ابھی ؀
**فی المثل** ع کہاوت میں۔ مثلاً
**فی الواقع** ع فی الحقیقت میں ؀
**فیروز** ف فتح۔ جیت۔ کام یابی

**فیروزہ** ف نام ایک پتھر مشہور
کا ہے ؀
**فیروزی** ف فتحمندی ؀
**فیصل** ع انفصال۔ جھگڑا چکانا
نیاو کرنا ؀
**فیصلہ** ع جھگڑا چکانا ؀
**فیض** ع دولت۔ مجازاً فایدہ۔ بخشش
**فیل** ع ہاتھی مشہور حیوان ہے
**فیلبان** ف ہاتھی کا ہانکنے والا
**فیلسوف** ع عقلمند۔ حکیم۔ دوستدار
علم کا ؀
**فیل مرغ** ع نام ایک پرند
مشہور کا ہے ؀
**فیمابین** درمیان ؀
**فی نفسہ** ع اپنے اصل میں اپنی
ذات میں۔ خود ؀
**فیوض** ع جمع ہے فیض کی ؀
**فیوضات** ع فیوض کی جمع ؀
جمع الجمع ؀
**فیج** ع شراب۔ عمدہ ہے

## باب القاف

**قاآن** ت بادشاہی جو بہت عادل
اور سخی اور عاقل ہو چنگیز خان کے
پسر کا نام ہے۔ اب یہ لقب بادشاہ
ترکستان کا ہے بیان آگاہ ایک بڑا
جلیل القدر کو کہتے ہیں ؀
**قاب** ف طباق بڑا یہ فرق رکابی
رکابی کے تھال ؀
**قابض** ع قبض کرنیوالا ؀
**قابل** ع لائق لوگ ؀
**قابلہ** ع دائی عورت جو بچہ جنائے
**قابلیت** ع قابل ہونا۔ لائق ہونا
**قابوف** ع موقع۔ داؤ ؀
**قابوس** ع معرب کاؤس کا
اسم بادشاہ کا ہے ؀
**قاتل** ع قتل کرنے والا ؀
**قادر** ع قدرت والا۔ طاقت
رکھنے والا ؀
**قادس** ع بڑا جہاز ؀
**قارورہ** ع شیشی۔ مجازاً شراب
پیشاب کی شیشی ؀
**قاری** ع پڑھنے والا خوانندہ
**قارون** ع ایک شخص دولتمند
رشتہ دار حضرت موسی علیہ السلام
کا بتلاتے ہیں ؀

قاز ۔ لاج ہنس پرند مشہور ہے
قاسر ۔ جبر کرنیوالا - زبردستی
کسی کام پر روکنے والا
قاسم ۔ بانٹنے والا تقسیم کرنیوالا
قاش ۔ ابرو پارہ - پھانک
قاشر ۔ چھلکا اتارنیوالا
قاصد ۔ خط پہنچانے والا
خبر دینے والا
قاصر ۔ کوتاہی کرنے والا
قاضب ۔ تیز پرندہ کاٹنے والا
قاضی ۔ جھگڑا چکانے والا
منصف
قاطع ۔ کاٹنے والا - قطع
کرنے والا
قاطع الطریق ۔ راہبر رہزن
قاطن ۔ ساکن - رہنے والا
قاعد ۔ بیٹھنے والا
قاف ۔ نام ایک پہاڑ کا ہے
قافلہ ۔ مسافروں کا گروہ
مسافروں کا
قافیہ ۔ الفاظ بیت کے اخیر کے
قاق ۔ خشک گوشت مجازاً لاغر
قاقلہ ۔ بڑی الائچی

قاقم ۔ نام ایک جانور کا ہے اسکا
پوست بہت سفید ہے اور ملایم ہوتا
ہے اسکی پوستین بناتے ہیں
قال ۔ گفتگو - مباحثہ
قاعدہ ۔ بنیاد - نظم - پیچ کی
قانون - دستور
قالب ۔ سانچہ - بدن
قالی ۔ بچھونا - غالیچہ
قالیچہ ۔ چھوٹا بچھونا مشہور ہے
قامت ۔ قد
قامعہ ۔ توڑنے والی خوار
کرنے والی
قاموس ۔ دریائے عمیق - نام
ایک کتاب لغت عربی کا
قانت ۔ دعا پڑھنے والا عجز
مانگنے والا اصرار کا
قانع ۔ سنتوک کرنیوالا تھوڑے
پر صبر کرنے والا
قانون ۔ مسطر کتاب کا اسی شئے کا
شرع دستور - قاعدہ - اندازہ
قاہر ۔ قہر کرنیوالا - زورآور
قابو ۔ کھینچنے والا - حاکم
قایف ۔ علم قیافہ والا - شگون لیا

قایل ۔ کہنے والا
قائم ۔ کھڑا ہونا - کھڑا ہوا
قائمہ ۔ نوے درجہ کا زاویہ
قبا ۔ پوشاک مشہور
قباب ۔ جمع ہے قبہ کی کنگورے
کلس وبرج
قباچہ ۔ چھوٹی قبا
قباحت ۔ برائی زشتی زبونی
قبالہ ۔ سند مکان کی - قاعدہ
مکان کا
قبایح ۔ جمع ہے - قبیح کی برائیاں
قبایل ۔ جمع ہے - قبیلہ کی گروہ
آدمیوں کے اقوام
قبیح ۔ بد - زبون برا
قبح ۔ برائی - بدی
قبر ۔ گور
قبرستان ۔ وہ جگہ جہاں پر
قبریں ہوں
قبس ۔ چنگاری - آگ کا انگارہ
قبس ۔ جلانا بتی وغیرہ کا
قبض ۔ پکڑنا گرفتگی
قبضہ ۔ مٹھی گرفت کی جگہ
تلوار وغیرہ کا دستہ قابو

قبل۔ آگے۔ سامنے ❖
قبل ۔ اندام نہانی عورت کا
قبلہ۔ جس کی طرف منہ کریں
قبلہ۔ بوسہ۔ چومنا ❖
قبور۔ جمع ہے قبر کی ❖
قبیل۔ گروہ ❖
قبول۔ ع۔ قبولیت ف۔ ماننا قبول کرنا
قبہ۔ گنبد وغیرہ عمارت گول ❖
قبیلہ۔ گروہ ۔ وہ جماعت جو ایک
باپ کی اولاد سے ہو ❖
قتال۔ ع۔ لڑائی۔ جنگ ❖
قتال۔ بہت قتل کرنیوالا ❖
قتل۔ ع۔ مار ڈالنا تلوار وغیرہ
ہتھیار سے مارنا ❖
قتیل۔ مقتول۔ کشتہ۔ خواہ
عورت خواہ مرد ❖
قحبہ۔ بدکار۔ فاحشہ لغوی
معنی کھنکھار کر بلانے والا ❖
قحط۔ کال۔ غلہ کا مہنگا ہو جانا
مینہ کا بسبب نہ برسنے مینہ کے
قحف۔ ۔ استخوان سر۔ کھوپڑی
قد۔ لمبائی بدن کی ❖
قدام۔ ہمیشگی۔ کہنہ پن ❖

قدام۔ آگے۔ سامنے ❖
قدامت۔ دیرینہ ہونا۔ کہنہ
ہونا۔ ہمیشگی ❖
قدح۔ پیالہ۔ عیب کرنا۔ طعنہ دینا
ضد مدح کرنا کی ہے ❖
قدر۔ عزت۔ بزرگی۔ اندازہ
کرنا کسی چیز کا ❖
قدر۔ ہانڈی۔ دیگ ❖
قدرت۔ طاقت قوت ❖
قدردان۔ ف۔ قدر جاننے والا
قدرے۔ ف۔ تھوڑا قلیل کم
قدس۔ پاکیزگی۔ پاک نام
پہاڑ کا عرب میں ❖
قدغن۔ ت۔ تاکید۔ تقلید
قدما۔ جمع ہے قدیم کی۔ اگلے لوگ
پرانے وقت کے آدمی ❖
قدم۔ دیرینگی۔ کہنگی۔ پرانا پن
ہمیشگی ❖
قدوس۔ بہت پاک۔ نام
خدا تعالیٰ کا ❖
قدوم۔ کسی جگہ سے آنا سفر
قدوہ۔ پیشوا۔ برگزیدہ ❖
قدید۔ سوکھا ہوا گوشت۔ گوشت

قدیر۔ صاحب قدر۔ طاقتور ❖
قدیم۔ ہمیشہ جو ہمیشہ سے ہو ہمیشہ
قرا۔ جمع ہے قریہ کی دیہات
قرائت۔ پڑھنا ❖
قرابت۔ رشتہ داری ❖
قریب ہونا ❖
قراد۔ چیچڑی مشہور جانور ہے جو
کتے کے بدن پر ہوتی ہے ❖
قرابہ۔ بڑا شیشہ عرق رکھنیوالا
قرار۔ سکون۔ آرام۔ اقرار جہاں گا
قدم۔ پیر پاؤں۔ پاؤں ❖
قرارداد۔ ف۔ اقرار جو بات بعد مباحثہ
کے مقرر ہو جائے ❖
قراقر۔ جمع ہے قرقرہ کی وہ آواز
جو پیٹ کے اندر ہوا کرتی ہے
گڑگڑاہٹ پیٹ کی ❖
قراضہ۔ پارہ پارہ ٹکڑا سونے کا
ریزہ چاندی کا یا سونے کا ❖
قران۔ اجتماع دو ستاروں کا
ایک برج میں سوائے شمس کے ❖
قرآن۔ کلام اللہ یہ لفظ مصدر
معنی خواندن کے مگر معنی مفعول کے
مستعمل ہو کر کتاب خدا تعالیٰ کا ہو گیا ❖

قراول ۔ وہ سپاہی لوگ جو کسی تعین مکان جنگ کے مقرر ہوں اور شکاری آدمی پہلیا جو شخص شکار کراوے ✣

قرب ۔ نزدیکی ✣

قربا ۔ جمع ہے قریب کی ✣

قربان ۔ ذبح کرنا ۔ صدقہ ✣

قربت ۔ نزدیکی ۔ پاس ہونا

قربہ ۔ مشک پانی کی ✣

قرہ ۔ خنکی ۔ سردی ✣

قرح ۔ زخم کرنا ۔ گھاؤ ✣

قرحہ ۔ زخم جس میں پیپ پیدا ہو گئی ✣

قرد ۔ بوزنہ ۔ بندر جیسا مشہور ہوتا ہے

قرص ۔ ٹکیہ ✣

قرض ۔ وام ۔ ادھار روپیہ دینا

قرطاس ۔ کاغذ ✣

قرع ۔ کدو جیسا مشہور نباتات سے ہے

قرعہ ۔ پانسا تانبے یا پیتل یا جست وغیرہ کا جسکو ڈال کر رمال غیب کی بات بتلاتے ہیں

قرق ۔ نگہبانی منع کرنا روکنا ✣

قرمز ۔ لال سرخ تیز رنگ

قرمزی ۔ سرخ رنگ ✣

قرن ۔ شاخ حیوان کی سو برس یا تیس برس ✣

قرنفل ۔ لونگ ✣

قروح ۔ جمع قرحہ کی زخمہا ✣

قریات ۔ جمع ہے قریہ کی دیہات ۔ گاؤں ✣

قریب ۔ نزدیک ✣

قریش ۔ نام ایک قبیلہ کا درمیان عرب کے پیغمبر خدا اسی قبیلہ کی اولاد سے ہیں ✣

قرین ۔ پاس والا ۔ ملا ہوا ہم صحبت یار دوست وغیرہ ✣

قرینہ ۔ مناسبت ظاہری درمیان دو چیز کے پیوستہ ہونا ایک چیز کا دوسری چیز سے ✣

قریہ ۔ گاؤں ۔ پنڈ ۔ دیہہ ✣

قز ۔ ریشم ۔ کچا ریشم کپڑا ریشم

قزاق ۔ رہزن لٹیرا

قزح ۔ رنگا رنگ جس سے لیکر میں وغیرہ ہوا ✣

قزلباش ۔ قزل کے معنی سرخ اور باش کے معنی سر یعنی سرخ سر والا ۔ مراد لشکر ہے چونکہ سرخ پگڑی اسمٰعیل صفوی نے لشکریوں کے واسطے ایجاد کی تھی ۔ اس واسطے یہ خطاب لشکر کے سپاہی کو کر دیا گیا ✣

قساوت ۔ سخت دلی ۔ اور سیہ دل ہونا ✣

قسط ۔ عدل ۔ انصاف حصہ آفتابہ پانی کا ✣

قسط ۔ ظلم ۔ بے انصافی ۔ حق سے پھر جانا ✣

قسط بندی ۔ زمیندار لوگ جو روپیہ سرکاری کئی حصے کر کے دیتے ہیں ۔ اسکو قسط بندی کہتے ہیں

قسم ۔ سوگند قسم مشہور لفظ ہے

قسم ۔ حصہ کئی ایک جماعت یا طرح ✣

قسمت ۔ حصہ بٹا ہوا

قسر ۔ زبردستی سے کسی کو ایک کام پر رکھنا ۔ بزور کوئی کام کروانا

قشر ۔ چھلکا ۔ پوست درخت یا میوہ اور پوست دریچہ کم بستہ ✣

قفلق ۔ رانچی ۔ بیضہ اور قضیب کی جڑ
درمیان دونوں سرین کے ہے
قعب ۔ دیہات کی ایک تنگ صحن ۔
گہرائی ۔ بانکا ۔ پیالہ بڑا جس میں
ایک آدمی سیر ہو سکے ۔
قعر ۔ کنوئیں کی تھاہ ۔ گہراؤ ۔
چاہ یا دریا کا ۔
قفا ۔ گدّی ۔ گردن کی پشت ۔
سی ۔ پیچھے ۔ پس پشت ۔
قفص ۔ پنجرہ پرندوں کا ۔
قفیس ۔ [illegible] صادر ہو مشہور
قفل ۔ تالا ۔
قفیز ۔ ایک پیمانہ ہے بارہ صاع کا
اور ایک صاع آٹھ رطل کا ہوتا ہے
ایک رطل آدھ سیر کو کہتے ہیں اور زمین کی
پیمائش میں ایک سو چوالیس گز مربع کی
ققنس ۔ یہ لفظ یونانی ہے یہ نام ایک
پرندہ کا ہے اس کی آواز سے علم موسیقی
حکما نے نکالا ہے کہتے ہیں کہ عمر اسکی
ہزار سال کی ہوتی ہے اور جوڑا
اسکا یعنی مادہ کی نہیں ہوتی اور
[illegible] اسکا اس طور پر بیان کرتے
ہیں کہ جب وہ بوڑھا ہو جاتا ہے
تو لکڑیاں جمع کر کے گرد اپنے
بیٹھ جاتا ہے اور اس کی منقار میں
جو بہت سوراخ ہیں ان میں سے
آواز کرنا شروع کرتا ہے ہر ایک
سوراخ سے ایک راگ علیحدہ
علیحدہ نکلتا ہے جب راگ
دیپک جب نکلتا ہے تو ان لکڑیوں
میں آگ لگ جاتی ہے اور وہ
جانور جلکر خاک ہو جاتا ہے پھر
قدرت الہی سے مینہ برستا ہے اس
خاک میں ایک انڈا پیدا ہوتا ہے
اس میں سے اسی طرح کا جانور پیدا
ہو جاتا ہے اس جانور کو فارسی میں
اسواسطے آتش زن بھی کہتے ہیں
قل ۔ کہہ ۔ یہاں ایک سورت کا اسم
قلاب ۔ قلابہ ۔ عاقفہ ۔
قلاع ۔ جمع ہے قلعہ کی ۔
قلب ۔ دل ۔ الٹا ہوا ۔ واژگون
اور دل کو بھی اسی واسطے کہتے ہیں
کہ سینہ میں الٹا ہوا ہے ۔
قلبہ ۔ ہل زمین جوتنے کا ۔
قلبہ ران ۔ بیند ۔ ہل
جوتنے والا ۔
قلبی ۔ پیدا ہوا الٹا ہوا ۔ [illegible]
قلت ۔ گڑھا ۔ مغاک پہاڑ
جس میں پانی ہو ۔
قلتبان ۔ دیوث جسکی جورو
بدکار ہو ۔ وہ شخص جان بوجھ کر
کچھ اسکو روک ٹوک نہ کرے
قلزم ۔ نام ایک شہر کا ہے [illegible]
[illegible] کے اس
شہر سے منسوب کر کر اس دریا کو
جس کے کنارے پر واقع ہے
بحر قلزم کہتے ہیں ۔
قلاش ۔ مفلس ۔ بے ننگ
و نام ۔ لچا ۔ بدمعاش ۔
قلع ۔ اکھیڑنا ۔ اور نام ہے ایک
کان کا ۔
قلعہ ۔ سنگین مکان محفوظ جس میں
بادشاہ وغیرہ رہتے ہیں ۔
قلعی ۔ منسوب قلعہ سے ہو نام
ہے ایک کان کا اس میں سے خالص
رانگ نکلتا ہے اسی واسطے
رانگ کو قلعی کہتے ہیں ۔
قلق ۔ بیقراری ہے آرامی
قلم ۔ لکھنے کا قلم ۔ لکھنے کا آلہ

قلم ع کاٹنا۔ تراشنا۔ ناخن کاٹنا

قلمرو ف سلطنت۔ راجدھانی ملک ؛

قلمزن ف کاتب لکھنے والا مشہور ؛

قلمکار ف رنگ بھرا ہوا ایک طرح کا کپڑا جس پر طرح طرح کے نقش ہوں ؛

قلم موی ع بال کا قلم ؛

قلندر ع معرب کلندر کا ایک قسم ہے فقیروں کی سست پڑا ہوا اور لغوی معنی کندہ ناتراشیدہ ؛

قلوب ع جمع ہے قلب کی ؛

قلہ ع چوٹی پہاڑ کی سر کوہ چوٹی ؛

قلے ع توے پر کسی چیز کا بریان کرنا اور قلی سبجی کو کہتے ہیں ؛

قلیان ع نیچہ حقہ کا [illegible]

قلیل ع تھوڑا۔ کم ؛

قلیہ ع گوشت بھنا ہوا اپنا رس ہنڈیا کا پکا ہوا گوشت سوکھا

قمار ع جوا اسکو کہتے ہیں زر کی شرط پر کھیل ہو ؛

قمار باختن ف جوا کھیلنا

قمار باز ف جواری ؛

قماش ع اسباب جامہ ابریشمی خانہ جو بد صفت ؛

قمر ع چاند اصطلاح کیمیا میں چاندی کو

قمری ع ایک مشہور پرندہ ہے فاختہ کی قسم سے ؛

قمری ع منسوب قمر سے چاند کا

قمع ع شکست کرنا۔ خوار کرنا ؛

قمل ع جوں۔ سپش ؛

قمیص ع کرتا۔ پیراہن ؛

قنات ع پردہ چار طرف خیمہ کے استخوان پشت ؛

قنادیل ع جمع ہے قندیل کی ؛

قناعت ع راضی ہونا تھوڑے پر سنتوک کرنا کم پر ؛

قنب ع بھنگ ؛

قنبر ع نام ہے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے غلام کا ؛

قند ع معرب شکر۔ کھانڈ۔ یہ لفظ معرب ہے کھانڈ کا ؛

قندیل ع فانوس کہ جسمیں چراغ جلاتے ہیں ؛

قنوت ع ناامید۔ ناامید ہونا

قواعد ع جمع ہے قاعدہ کی ؛

قوال ع گویا۔ ڈوم۔ کلاونت بہت بولنے والا ؛

قوام ع نظام۔ اصل کسی چیز کا کھڑا ہونا۔ باقی رہنا ؛

قوام ع راستی۔ عدل ؛

قوانین ع جمع ہے قانون کی

قوائم ع جمع ہے قائمہ کی۔ پائے

قوت ع طاقت۔ زور ؛

قوت ع خوراک۔ کھانا ؛

قورت ع سلاح۔ ہتھیار

قورمہ ع بھنا ہوا بریان گوشت بھنا ہوا ؛

قورخانہ ت سلاح خانہ جہاں ہتھیار جبہ لباس رہتے ہیں ؛

قورچی ت ہتھیار بند سپاہی سلاحدار۔ لوہار ؛

قوس ع کمان۔ نام ایک برج آسمانی کا ہے ؛

قوس قزح ع دھنک شیطان کی کمان جو بعد بارش کے آسمان پر نمودار ہوتی ہے ؛

ہوتا ہے کہ کسی نے اسکو دلیا ہے
اور وہ ڈر کر آواز کرتا ہے ؛
کابین ف مہر وہ روپیہ جو بوقت
نکاح قرار داد عورت کو دینا منظور کرتا ہے
کاتب ع لکھنے والا۔ محرر ؛
کاچہ ف ٹھوڑی۔ زنخ ؛
کاخ ف عمارت بلند۔ محل ؛
کاذب ع جھوٹا ؛
کارد ف چاقو۔ چھری ؛
کار ف کام ؛
کاردار ف وزیر بادشاہ کے
آگے کام کرنے والا ؛
کارزار ف لڑائی۔ جنگ۔
کارشناس ف کام کو پہچاننے والا
کارفرما ف کام بتلانیوالا۔ حکم
کرنے والا۔ حاکم۔
کارگذار ف نوکر سرکاری۔ کام
کرنے والا۔
کارکن ف کام کرنیوالا ؛
کاردان ف کام جاننے والا۔ مدبر
کاروان سرائے ف سرائے
جہاں پر قافلہ اترے۔
کاریدن ف بیج بونا۔ تخم

ریزی کرنا ؛
کاریز ف نالی پانی دینے کی کھیت
میں کول پنجابی زبان میں کہتے ہیں
ایک نالی جو ندی سے کھود کر کھیت
میں لے جاویں تاکہ کھیت میں
پانی دیا جاوے اس کو کاریز
کہتے ہیں ؛
کاریگر ف کام کرنیوالا۔ ہنرور
کاسب کسب کرنے والا۔
کمانے والا ؛
کاستن ف گھٹنا۔ گھٹانا ؛
کاسد ع مندا۔ کھوٹا جس میں کچھ
کھوٹ ملا ہوا ہو۔
کاسر ع توڑنے والا۔
کاسف ع گہن والا۔ یعنی جسکو
گہن لگا ہوا ہو جیسے چاند یا
سورج کو گہن لگا کرتا ہے ؛
کاک ف روٹی ایک قسم کی
ٹکیہ کی طرح ہے۔
کاشانہ ف جھونپڑا۔ گھر یہ کلمہ
تحقیر کا ہے چھوٹا سا گھر گھونسلا پرند کا
کاشتن ف بونا۔ بیج بونا۔
کاشف ع کھولنے والا دور کرنیوالا

کاظم ع غصہ مارنے والا ؛
غصہ پی جانے والا ؛
کاغذ ع مشہور ہے ؛
کافتن ف کھودنا ؛
کافر ع منکر خدا کا جو خدا کو نہ مانے
کافل ع ضامن ؛
کافور ع کپور مشہور دوا ہے
کافہ ع گروہ آدمیوں کا۔ جماعت
کافۃ الناس سب لوگ۔ جماعت
آدمیوں کی ؛
کافی ع کفایت کرنیوالا۔
کاش کاشکے۔ خدا کرے
یوں ہے یہ کلمہ آرزو کا ہے ؛
کاکل ف زلف۔ بال سر کے
لٹکے ہوئے ماتھے کو۔
کالا ف اسباب۔ متاع پونجی
کاسہ ف پیالہ۔ کاسہ ؛
کالبد ف قالب۔ تن بدن۔
کالوچ ف چھوٹی انگلی ہاتھ کی
کام ف مطلب۔ مقصود۔ تالو منہ
کامران جسکا مطلب ہو گیا ہو
کامل ع پورا۔
کامرانی ف بہرہ ور شدہ۔

کامیاب ف کام پانیوالا کامران
مطلب جس کا ہو گیا ہو ۔
کان ف کھان۔ معدہ ۔
کانون ف آتشدان بھٹی۔
کانون آخر ف ایک رومی مہینہ
کا نام ہے ۔
کانون اول ف ایک رومی
مہینہ کا نام ہے ۔
کانی ف کان کی چیز معدنی
کاوک ف امر ہے کاوید ۔
کاوُ کاوُ ف تلاش۔ تجسس
کاوش ف کھوج نکالنا۔
تلاش کرنا۔ تفحص کرنا ۔
کاوس ف نام ہے ایک بادشاہ
کیانی کا بعضے لوگ نمرود کو کہتے ہیں
کوئی شخص فرعون کا نام بتلاتے
کاہ ف گھاس پھونس ۔
کاہش ف کم ہونا نقصان قبول کرنا
کاہکشان ف وہ جس سڑک کی راہ
جو آسمان پر رات کو نظر آتی ہے
کاہل ف سست ۔
کاہلی ف سستی
کاہن ع فال ہے جادوگر شگون

لینے والا جانوروں سے ۔
کاہو ف نام ایک دوا کا ہے ۔
کاہیدن گھٹنا اور گھٹانا۔
کائن ع ہر چیز والا موجود ۔
کائنات ع دنیا موجودات ۔
کپ ف اندر کی طرف کا قعر یعنے
گڑھا گردشہ انار کے جانب کا
کباب ع گوشت کوٹ کر گول
اسکو بھون کر پکاتے ہیں ۔
کباد ع درد جگر ۔
کبار ع بزرگان جمع ہے کبیر کی
کبد ع جگر جمع اسکی اکباد آتی
ہے ۔
کبت ع سڑ جانا گوشت کا بدبو
ہونا گوشت کا ۔
کبر ع بزرگی۔ بڑائی ۔
کبریا ع بزرگ پن بزرگی عظمت
کبریت ع گندھک۔ گوگرد
کبک ف چکور ۔
کبوتر ف مشہور پرند ہے ۔
کبود ف نیلگون۔ نیلا ۔
کبیر ع بزرگ۔ بڑا ۔
کبیسہ ع کنوئیں باندی مٹی سے

بھری ہوئی ہو لہ کے دن یعنی (لیپ) ا
دن بحساب سال شمسی کے مقابلہ
میں حساب قمری کے جو زاید ہوتے
ہیں انکو تین برس کے بعد جمع
کرکے ایک مہینہ لوند کا جو بڑھ رہ
بڑھا جاتے ہیں اسکو کبیسہ کہتے ہیں
کتاب ع نامہ لکھت انداز
فرض کیا ہوا نکاح کرنا غلام یا
لونڈی کا بعوض روپیہ کے ۔
کتابت ع لکھنا ۔
کتارہ ف یہ وہ حربہ ہے جسکو اہل
ہند کٹار کہتے ہیں یعنی خنجر ۔
کتان ع السی اور ایک قسم کا
کپڑا باریک ہوتا ہے ۔
کتب ع جمع ہے کتاب کی ۔
کتخدائی ف اصل اسکی کدخدائی
یعنی صاحب خانہ دولہا گھر والا
کتف ع شانہ کندھا ۔
کتم ع چھپانا۔ پوشیدہ کرنا
پوشیدگی۔ پردہ ۔
کتوال پ پولیس کا محافظ۔
پولسدار اصل میں لفظ ہندی ہے

کرکس ف پرندہ ہے مردار خوار
لم ڈھینگ مشہور پرندہ ہے ٭
کرم ع جوانمردی - مردی -
عزیزی - بہادری - مہربانی ٭
کرم ف انگور - رز ٭
کرم ف کیڑا ٭
کرم پیلہ ف ریشم کا کیڑا ٭
کرمان ف کیڑے جمع ہے کرم کی
اور نام ایک شہر فارس میں -
کرم کلہ ف گوبھی ایک قسم کا
ساگ ہے ٭
کرنا ف تُرہی - نفیری - سرنا ہی -
کرنب ع کرم کلہ -
کروہ ف کوس اس کی تعداد
چار ہزار گز کی ٭
کروبی ع فرشتہ مقرب ٭
کرہ ع گیند - گولا ٭
کرہ ف گھوڑے کا بچہ ٭
کریم ع سخی - بزرگ ٭
کریما ای سخی ای کریم اے خدا
کریوہ ف ٹیلہ ٭
کریہ ع دہ بھونڈا بدشکل
کژدم ف ریشم - کم قیمت
اس کا معرب ہے ٭
کس ع فرج عورت کا اندام نہانی
کس ف آدمی - شخص ٭
کساف چادر - گلیم ٭
کساد ع نارواجی متاع کی - نہ
خریداری اشیاء کی ٭
کسالت ع سستی - سست ہونا
کسب حاصل کرنا پیدا کرنا - حاصل کرنا
کسبی ع پیشہ ور - ہنرور - بدکار
زن فاحشہ - بازاری عورت ٭
کسرہ ع زیر جیسے دن کی دال
کے نیچے -
کسر ع ٹکڑا - حصہ - ٹوٹا ہوا -
کسل ع کاہلی - سستی ٭
کسوت ع جامہ - پوشیدنی لباس
کسور ع جمع ہے کسر کی ٭
کسوف ع گہن - گہن لگنا ٭
کسے ف کوئی شخص ٭
کشادگی ف وسعت ہونا کشادہ
کشادہ ف کھلا ہوا ٭
کشادن ف کھلنا اور کھولنا
کشاف ع کھولنے والا ٭ وہ
اشارہ والا ٭
کشائش ف چھینا جھپٹی زبردستی
کشائش ف کشادگی - فراخی
کشت ف کھیتی ٭
کشت ف مارا - قتل کیا -
کشت زار ف کھیت کھیتی
کشتکار ف کھیتی کرنیوالا ٭
کشتن ف بونا ٭
کشتی ف ناو - بیڑی -
کشتیبان ف ملاح ٭
کشتی ف لڑنا بھڑنا ٭
کشتن مار ڈالنا - قتل کرنا ٭
کشش ف کھینچنا - جذب کرنا -
کشف ع کھولنا - برہنہ کرنا -
پردہ اٹھانا ٭
کشکول ع بڑا پیالہ - بھیک کا
پیالہ جو فقیروں کے پاس ہوتا ہے
کشنیز ف دھنیا ٭
کشودن ف کھلنا اور کھولنا -
کشور ف ملک - ولایت -
کشیدن ف کھینچنا ٭
کشمش ف سوکھے انگور - داکھ
کعب ع ٹخنہ اور اصطلاح میں
ہر خیسرا جو جد کا عدد ملا ہو

کعبہ مکہ۔ قبلہ ٭
کعک مب روٹی رسموسب کا کی کا ہے ٭
کف و ہتھیلی۔ ہاتھ کی ہتھیلی
کفار ر جمع ہے کافر کی ٭
کفارت و بدلہ گناہوں کا عوض
کفارہ و خطا یا گناہ کا عوض
کفاف و اندازہ اور اس قدر معاش کہ کفایت کرے روزمرہ خرچ
کفالت و ضامن ہونا ۔ متعہد ہونا۔ ذمہ دار ہونا ٭
کفایت۔ کفایہ و کافی ہونا
کف پا ف ہتھیلی پاؤں کی۔ تلوا
کفچہ ف ڈوئی۔ کفگیر ٭
کف دست ف ہاتھ کی ہتھیلی
کفر و ناشکری نہ ماننا خدا کا۔
کفران و ناشکری نعمت کی
کفش ف جوتی ٭
کفش دوز ف موچی۔
کفگیر و ڈوئی۔ بڑا چمچہ۔
کفل و سرین۔ چوتڑ آدمی یا حیوان کا ٭
کفن و مردہ کی چادر جس میں لپیٹ کر گاڑتے ہیں ٭
کفنی و وہ کپڑا جو مردے کے گلے میں ڈالتے ہیں اور فقیر بھی ویسا ہی پہنتے ہیں ٭
کفو و ہمقوم۔ ہمذات۔ ہم خاندان
کفیت و پہنچایا گیا تو کفایت کیا گیا
کفیل و ضامن۔ ذمہ دار۔
کفیدن ف پھٹنا ٭
کل و تمام۔ پورا۔
کل ف گنجا ٭
کلا و گھاس تر و تازہ ٭
کلال ف وہ شخص جو مٹی کے برتن بناتا ہے۔ کمہار ٭
کلال و سستی اعضا کی تکان
کلالہ ف گھونگر والے بال زلف پیچدار
کلام و عبارت جو مرکب ہو کلموں سے ٭
کلان ف بڑا۔ لمبا ٭
کلانی ف بڑائی۔ لمبائی ٭
کلاغ و جنگلی کوا۔ کاگ۔
کلاہ ف ٹوپی ٭
کلاوہ ف گٹھڑی سوت کی ٭ کچا سوت جو تکلے پر لگا ہوا ہو ٭
کلب و کتا۔ سگ ٭
کلبتان ف سنڈاسی۔ لوہا گرم پکڑنے کا ہتھیار۔ زنبور
کلبتان ف دیوث آدمی بے حیا بے شرم۔ بھڑوا۔ وکالت
کلبہ و چھوٹا سا گھر تنگ و تاریک جھونپڑا
کلف و چھائیاں یعنی منہ پر جو داغ پڑ جائیں ٭
کلفت و تکلیف۔ رنج۔ سختی
کلک ف ہر ایک شے جو اندر سے خالی ہو۔ مجازاً قلم کا نیزہ۔
کلمات و جمع ہے کلمہ کی۔
کلمہ و لفظ مفرد جو با معنی ہو۔
کلند ف کسی۔ پھاوڑا ٭
کلنگ ف نام ایک پرند کا ہے جسکو کونج کہتے اور نام ایک آلہ کا بھی ہے جس سے زمین یا دیوار کو کھودتے ہیں ٭
کلوخ ف ڈھیلا مٹی کا ٭
کلہ ف ٹوپی مخفف ہے کلاہ کا تاج بادشاہی ٭
کلی و جس کے مفہوم میں بہت افراد شامل ہوں جیسا انسان ہوا

کہف ع پناہ۔ گڑھا۔
کہکشان ف ایک لمبی سفیدی سی ہے آسمان میں۔
کہل ع مرد میانہ سال یعنے نہ جوان نہ بوڑھا۔ ادھیڑ۔
کہن / کہنہ ف پرانا۔
کے ف کب۔
کیان ف بادشاہان عظیم الشان کے چار بادشاہ تھے۔
کیاست ع دانائی۔ زیرکی۔
کید ع مکر۔ فریب۔
کیخسرو ف نام بادشاہ کا۔
کیر ف آلت مرد کی پیشاب کی جگہ عضو
کیس ع زیرک۔ دانا۔ عقلمند۔
کیسہ ع تھیلی
کیست ف کون ہے۔
کیش ف خو۔ عادت۔ ترکش۔ دین مذہب۔
کیف ع چگونہ کیونکر اصطلاح وہ عرض جو بالذات تقسیم قبول نہ کرے جیسے سیاہی سفیدی اور بمعنی نشہ مستی۔

کیفیت ع چگونگی۔ حالت اور وہ وصف جو کسی چیز میں حاصل ہو گیا ہو۔
کیک ف پسو ایک کیڑا مشہور ہے۔
کیل ع پیمانہ تولنا اور ناپنا اناج وغیرہ کا کسی پیمانہ سے۔
کیموس ع نام ہے اس صورت غذا کا جو دوسرے ہضم میں درمیان جگر پختہ ہوتی ہے۔
کیمیا ع نکرہ جیسا اصطلاح میں سبب ملنے روح اور نفس اجساد ناقصہ کے انکو درجہ کمال پر پہنچانا یعنی رانگ کو چاندی اور تانبے کو سونا بنانا اور چونکہ یہ عمل خالی مکر اور فریب سے نہیں ہے اسواسطے اسکو کیمیا کہتے ہیں فارسی میں اکثر پیر و مرشد کامل کی اور عشق کو کیمیا اور عشق بازی کو کیمیاگری کہتے ہیں۔
کیمیاگر ف فریب کرنے والا کیمیا بنانے والا۔
کینہ ف بغض دشمنی عداوت
کینہ کش ف وہ شخص جو دشمنی رکھتا

کیوان ف نام ہے ستارہ زحل کا جو فلک ہفتم پر ہے اور ساتویں فلک کو بھی کہتے ہیں۔
کیہان ف جہان زمانہ دنیا۔

## باب الکاف فارسی

گار ف بمعنے کرنیوالے کے آتا ہے جیسے ستمگار گنہگار خدمتگار اور لائق کے معنے میں آتا ہے جیسے رستگار یعنے لائق رستن اور بمعنے سبب کے جیسے روزگار و یادگار یعنے سبب روزگار و یاد اور سبب کسی کے یاد پڑنے کا۔
گاز ف بمعنے مقراض۔ گلگیر۔ دانتی۔
گازر ف دھوبی۔
گام ف قدم۔ پیر۔
گاو ف گائے۔
گاودم ف کرنائی۔ بگل۔ نفیری۔
گاوزوری ف کشتی کرنیکی قوت بزور کشتی کرنے کی خواہش کرنا۔

گاہ ف وقت۔ جگہ۔
گاہ گاہ ف کبھی کبھی۔
گاہیدن ف جماع کرنا
عورت سے جفت ہونا۔
گبر ف آتش پرست آگ کا پجاری
گچ ف چونہ ۔
گدا ف فقیر۔
گداختن ف پگھلنا۔ پگھلانا
گدازش ف پگھلاہٹ گلنا
گدازندہ ف پگھلنے والا۔
گدائی ف بھیک مانگنا۔
گذار ف راہ۔ ادا کرنا۔ ادا
گذاردن ف ادا کرنا۔
پیشکش کرنا۔
گذارش ف ادا کرنا۔
گذاشتن ف چھوڑنا۔
گذاف بیہودہ۔ گفتگو۔
گذر ف راہ۔ راستہ گذرنا۔
گذرنامہ ف راہداری کا پروانہ
گذران ف گذرتے ہوئے
خرچ کرتے ہوئے۔
گذرانیدن ف گذرانا۔
گذریان ف راہداری فطراہ کا

گذرگاہ ف جا گذرنے کی
گھاٹی۔
گذشتن ف گذرنا۔
گر ف اگر جو۔
گرامی ف بزرگ۔
گران ف بھاری۔
گرانی ف بھار۔ بوجھ۔
گرائی ف میلان ڈھلنا۔
گرائیدن ف خواہش کرنا
گربال ف چھلنی آٹا چھاننے کی
گربہ ف بلی۔
گربہ آبی ف دریائی بلی۔
گرچہ ف اگرچہ۔
گرد ف ڈھول۔
گرد گرد۔ چار طرف۔
گرداب ف بھنور۔
گرداگرد ف چاروں طرف
سب طرف۔
گردان ف لوٹنا۔ لپیٹ
گردانیدن ف لوٹنا۔ لپیٹنا
گرد آوری ف حکومت۔
گردباد ف بگولا۔
گردش ف دور۔

گرد شہر ف شہر کا گرد۔
گردگان ف اخروٹ۔
گرد کردن ف گول کرنا
گردن ف نار۔ گردن۔
گرد پہلوان دلاور۔
گردون ف آسمان۔
گردہ ف مشہور عضو ہے
گردہ ف ٹکیا روٹی کی قسم۔
گردیدن ف پھرنا۔ ہونا۔
گذر ف گاجر۔
گرسنگی ف بھوک۔
گرسنہ ف بھوکا۔
گرفتار ف پھنسا ہوا پکڑا ہوا
گرفتاری ف گرفت کرنا پکڑنا
گرفتن ف پکڑنا لینا۔
گرگ ف بھیڑیا۔
گرم ف ستار گرم۔
گرمابہ ف حمام۔ غسل کرنا۔
گرم خیز ف چالاک۔
گرم سیر ف گرم ولایت۔
آب و ہوا سیر۔ گرم۔
گرم سیر ف گرمی۔ تنایر۔
گرنہ ف اگرنہ۔ اگر نہیں نہیں تو۔

گوہر ف جوہر۔ موتی ؛
گوہری ف جوہری موتی والا۔
گویائی ف گفتگو کی طاقت ؛
گوئندہ ف کہنے والا ؛
گہ ف کبھی ؛
گہر ف مخفف ہے گوہر کا موتی ؛
گہوارہ ف ایک قسم کی چارپائی
ہوتی ہے جو بچوں کو جھلانے کے
واسطے ہوا میں لٹکاتے ہیں اور
اسکو ہلاتے رہتے ہیں ؛
گیاہ ف گھاس ؛
گیتی ف دنیا۔ عالم۔
گیر ف پکڑ ؛
گیرا ف پکڑنیوالا ؛
گیسو ف زلف ؛
گیہان ف صاحب خدا وند مالک بھرا ہوا

## باب اللام

لا ع یہ کلمہ نفی کا ہے ؛
لا ف بمعنی بردہ اور تہ۔ لا ؛
بر لا کے معنے تو بر تو کے ہیں۔
و بمعنی کھینچی کے بھی آتا ہے ؛
لا بد ع ضروری جسکا چارہ نہ ہو۔

لا ابالی ع پرواہ نہیں رکھتا ہوا
مین یہ لغوی معنے ہیں۔ مجازاً
بے پرواہ۔ بیہودہ ؛
لابن ع دودھ والا۔ بہت
دودھ کی مالک ؛
لابہ ف نہایت عاجزی سے اپنی
محبت ظاہر کرنا۔ چرب زبانی
چاپلوسی۔ عاجزی۔ فریب کرنا۔
بازی کرنا ؛
لاتعد ع بے شمار ؛
لاثانی ع بے مثل۔ یگانہ ؛
جس کا دوسرا نہ ہو۔
لاجرم ع لاعلاج۔ بالضرورت لاعلاج
لاجواب ع جواب جسکا جواب نہ ہو سکے
لاجورد ع ایک پتھر ہے۔ کبود رنگ
رنگ جسکے نگینے بنائے جاتے ہیں اور پیسکر
کتاب وغیرہ پر اسکا رنگ لگاتے ہیں
لاچار ف جسکا چارہ نہ ہو۔ ضرورت
لابدی ع ضرور ؛
لاحق ع پیچھے سے آکر ملنے والا جو
کسی چیز کے پیچھے آکر ملے ؛
لاحل ع جو حل نہ ہو سکے ؛
لاحول ف نہیں ہے قوت

کلمہ نفرت کا ہے ؛
لاخ ع جگہ اور مقام جیسا کہ سنگلاخ
یعنی وہ جگہ جہاں پتھر ہوں۔
لاخراج ع جس پر محصول
سرکاری نہ ہو ؛
لادعوی ع بے دعوے ؛
لادوا ع جس کی دوا نہ ہو ؛
لاریب ع بیشک ؛
لایزال ع ہمیشہ ؛
لازوال ع جسکو زوال نہ ہو
قدیم جو ہمیشہ رہے ؛
لازم ع چپٹا ہوا۔ لگا ہوا ؛
لازمی ف منسوب ہے لازم سے
فعل جسکے معنے میں مفعول کی حاجت نہ ہو
لازمہ ع اسباب ضروری۔ ضرور
لاش ف تن مردہ کا ؛
لاشک ع بے شک۔ بے شبہ
لاشہ ف تن مردہ کا۔ زبان
لاغر ف ضعیف خواہ انسان ہو خواہ
حیوان اور اکثر یہ صفت گھوڑے
گدھے میں واقع ہوتی ہے
گدھے کے معنے بھی
آتا ہے ؛

لاصق ع لگا ہوا - ملا ہوا +
لاطائل ع بے فایدہ +
لاعب ع کھیلنے والا +
لاغر ف دبلا - ماڑا +
لاف ف شیخی
لافیدن ف فضول بکنا +
لاکلام ع بیشک بے گفتگو - جس بات مین کچھ گفتگو کی جگہ نہ رہی ہو
لال ف گونگا - گنگ - سرخ رنگ
لالہ ف ایک قسم کا پھول مشہور ہے
لآلی ع جمع ہے لؤلؤ کی - موتی
لاشہ ف کالبد - کالب - بدن -
لامس ع چھونے والا - چھونیوالا
لامسہ ع وہ قوت جسکے سبب سے انسان چھو سکتا ہے +
لامع ع چمکنے والا - روشن تابان -
لاولد ع جسکے اولاد نہ ہو -
لاہوت ع عالم ذات الٰہی کا جسمین سالک کو مقام فنا فی اللہ کا ہوتا ہے
لایح ع ظاہر چمکنے والا +
لایعنی ع بے فایدہ - بیہودہ -
لایق ع سزاوار +

لائم ع ملامت کرنے والا -
لائیدن ف شور کرنا - بیہودہ بکنا
لایموت ع جسکو موت نہ ہو
لاینبغی ع جو نا چاہیئے نامناسب
لب ف ہونٹ +
لُب ع خلاصہ عقل - مغز یا دل
لباب ف مغز - خالص ہر ایک کا
لبادہ ف جامہ بارانی +
لباس ع پوشاک +
لبالب ف کنارہ تک بھرا ہوا -
لبریز ف اتنا بھرا ہوا کہ گرنا بہنے سے گرنا شروع کرے +
لبس ف لباس پہننا -
لیلا ع عشق پیچا نکا درخت قسم کی گھاس مشہور ہے -
لبن ع دودھ - شیر
لبنان ع نام ایک پہاڑی کا جو ملک شام مین ہے +
لبوس ع جامہ پوشش زرہ لپیٹیلا
لبیک ع حاضر ہوں آپکی تعمیل مین
لثق ع تری اور تر ہوا - بہت بھگنا کسی چیز کا - اسکا ڈھیرانا +
لثم ع دہان بند کھنا مثلاً بوسہ دینا +

باندھنا بوسہ دینا +
لثہ ع مسوڑہ دانت کا +
لجام ع معرب ہے لگام کا
لجاج ع ستیزہ لڑائی +
لجہ ع دریا بہت پانی دریا کا آئینہ جیسا
لحاظ ع کسی چیز کا آنکھ مین خیال رکھنا
لحاف ع روئی دار کپڑا رات کے سونیکا
لحام ع ٹانکا سونیکا یا چاندی کا +
وہ چیز جس کا ٹانکا سونے یا چاندی یا سونے مین لگاتے ہین -
لحظ ع تھوڑی دیر نظر کرنا ایکدفعہ کن آنکھوں دیکھنا -
لحم ع گوشت - ماس -
لحن ع آواز اور خوش آواز اور موزون آواز +
لحوق ع لگنا - ملنا - شامل ہونا +
لحیہ ع داڑھی -
لخت ف ٹکڑا - پارہ -
لختے ف ٹکڑا پارہ +
لدغ ع کاٹنا سانپ کا ڈنک مارنا
لذت ع مزہ - سواد چکھنا +
لذیذ ع مزہ دار - خوش ذائقہ -
لرزہ ف کپکپی - کانپنا -

لینت و رمالی - نرمی ۔
لینہ م
لیمان و بخیل کنجوس لوگ -
جمع فارسی لیئم کی ہے ۔

## باب المیم

ماء و تہیں - کیا چیز جو کہ ۔
ما و پانی ۔
ما دہ و ہم ۔
ماء معین ر آب رواں جو کہ
اور صاف ہو معین اسم مفعول ہے
معنے جیسا مبیع جمع بیع ہے ۔
ماء الجبن و پانی دودھ کا جو الگ
ہو جاتا کر نکالے دہی
ماء الحیات و آب حیات ۔
ماء الورد و عرق گلاب کا ۔
ماسبیا و جائے بازگشت دیکھو
جہاں آدمی لوٹ کر جاوے
ما بقی و جو باقی رہا ہو بچا ہوا
کھانا جو باقی رہ جاوے ۔
ما دون و ادنیٰ یعنی وہ شخص
جسکو ادنام کرو نیچی دکھاری ہو
ما بین و درمیان ۔

مات و مر گیا - ہار گیا اصل موت
صیغہ ماضی کا ہے اب بجائے اسم کے
مستعمل ہو گیا ہے ۔
ماتح و پانی کھینچنے والا کنوئیں سے
آب کشندہ از چاہ ۔
ماتقدم و اول کا جو پہلے کر چکے
ماتم و رونا پیٹنا ۔
مآثم و گناہاں جمع ہے مأثم کی
مصدر میمی ہے ۔
مأثم و گناہ ۔
ماثر و نشان - علوج ۔ نشان
نیک کار پسندیدہ ۔
ماثل و نشان مکان کا جس سے
آثار باقی نہ ہوں -
ماثور و منقول - نقل شدہ اور
فارسی میں بمعنے اثر پذیر شدہ کے
بھی آتا ہے ۔
ماثورہ و منقولہ ۔
ماثوم و گنہگار -
ماچ و ماہ - چاہ -
ماجد و مرد بزرگوار ۔
ماجدہ و زن بزرگوار ۔
ماجرا و وارادات ۔

ماجوف ایک دوا کا نام ہے
ماجوج و یافث ابن نوح کی اولاد
تاتاری ۔
ماچ ات بوسہ چوما ۔
موچ
ماجور و اجر دیا گیا - بدلا دیک
دیا گیا ۔
ماچین و ایک ملک ہے جنوب
میں چاین کے اور مشرق میں
ہندوستان کے ۔
ماح و سفیدی جو مرغی کے
انڈے میں ہوتی ہے ۔
ماحصل و محصول حاصل شدہ
ماحضر و جو حاضر ہو موجود ہو
خاص کھانے پر استعمال اس کا
فارسی میں آتا ہے ۔
ماحی و محو کرنے والا نیست
و نابود کرنے والا ۔
ماخذ و مصدر - جگہ اخذ کی پکڑنیکی جگہ
ماخوذ و گرفتار کیا گیا - پکڑا گیا
مادام و ہمیشہ ۔
مادح و تعریف کرنیوالا ۔
مادح و بزرگ - ارجمند ۔

